جنسی امراض پر اکسیری نسخہ جات کا انمول تحفہ

# دافع
# امراضِ عضوِ تناسل

افلاطون زماں حکیم حاذق سیّد [illegible] حسین

جنسی امراض پر اکسیری نسخہ جات کا انمول تحفہ

# دافع امراضِ عضوِ تناسل

افلاطون زماں حکیم حاذق سیّد فضل حسین



# فہرست


| | | |
|---|---|---|
| ۞ | باب اول......در بیان آتشک | 6 |
| ۞ | باب دوم......در بیان سوزاک | 25 |
| ۞ | باب سوئم......در بیان جریان منی و امساک | 45 |
| ۞ | باب چہارم......در بیان قوت باہ | 75 |




## بنام جہان دار جان آفرین...... حکیم سخن برزبان آفرین:

بعد حمد خالق اکبر و حکیم وذوالجود وکرم کہ جس نے اپنی حکمت انور سے تمامی مخلوقات کو عرصہ شہود میں لایا و نعت سرور کائنات کو جس کی شان میں لولاک لما خلقت الافلاک فرمایا صلی اللہ وآلہ واصحابہ اجمعین.........

مخفی نہ ہے کہ فی زمانہ جو دیکھا جاتا ہے کہ عضو تناسل کی امراضوں میں بہت سی دنیا مبتلا ہے اور اکثر اشخاص جو فروش گندم نما ادویات غیر مجربہ بنام نہاد مجربہ بذریعہ اشتہار کے مشتہر کر کے لوگوں سے قیمت وصول کر لیتے ہیں اور پیچھے سے کوئی فائدہ ظہور میں نہیں آتا اور بھی بدنام ہوتے ہیں مثل مشہور ہے کہ ایک مچھلی تمام تالاب کو گندا کر دیتی ہے اس واسطے اس عاجز نے بہت سی کوشش کر کے نسخہ جات مجربہ بعد تحریر بسیار کے جمع کر کے بہ خواہش از جناب صمیم کے یہ رسالہ دافع امراض عضو تناسل چار باب کے منقسم کر کے خوباں مروجہ میں تحریر کیا ہے امید ہے کہ سب شائقین اس کے فائدے سے آگاہ ہو کر ایسے دشوار امر کو ساتھ آسانی کے نکلیں گے پھر کسی کے جعلی ادویات کی طرف خیال نہ کریں گے اور زر مفت برباد کرنے سے بچیں گے۔ بہت سے شائقین ایسے ہیں کہ سبب لحاظ کے اپنا حال ظاہر کرنا مناسب نہیں سمجھتے اور مرضوں میں ہمیشہ مبتلا و سرگرداں رہتے ہیں۔ اگر ظاہر ہی کرتے ہیں تو بجز نقصان کے کوئی فائدہ نہیں اٹھاتے مجبوراً خاموشی اختیار کرتے ہیں۔ انشاء اللہ اس سے ہر خاص و عام شائقین بہت نفع اٹھائیں گے اور اس عاجز کو بدعا خیر یاد فرمائیں گے۔

# باب اول

# آتشک کے بیان میں

## نسخہ مجربہ دافع آتشک:

رسکپور' سنکھیا' شنجرف' ہڑتال طبقی در عرق لیموں کاغذی کھرل کر کے بعد خشک ہونے کے گولیاں برابر دانہ مونگ کے بنادیں اور علی الصباح دو گولیاں ہمراہ بالائی کے اور دو گولیاں بے خوردن طعام کے اور دو بوقت شام دیں انشاءاللہ سات روز میں بلا آنے منہ و بلا تکلیف فائدہ ہوگا۔

## نوع دیگر دافع آتشک:

بیسیوں مرتبہ تجربہ میں آیا ہے اور صدہا بیماروں کو فائدہ ہوا ہے۔ سیماب اجوائن خراسانی' اجوائن ہندی' بلاوا' کنجد سیاہ' عاقرقرحا' سب کو کوٹ کر قند سیاہ کہنہ میں ملا کر خوب حاون دستہ میں کوٹے اور پھر گولی بمقدار بیر جنگلی کے بنائے ایک گولی ہمراہ جغرات کے کھائے سات روز میں صحت کلی حاصل ہو جائے گی اور کوئی ضرر نہ ہوگا۔

## حب دیگر دافع آتشک:

رسکپور' مرچ سیاہ' قرنفل سب کو عرق پان میں کھرل کر کے گولیاں برابر نخود کے بنائیں ایک صبح ایک دوپہر اور ایک شام اور سوائے برنج وشیر کے سات روز اور کچھ نہ کھائے انشاءاللہ سار روز میں نفع ہو جائے گا۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر حب دافع آتشک:

گوگل' سنبل' تخم بکائن' نیلا تھوتھ' شنگرف' الائچی خورد' کتھ سفید' عرق پان میں ملا کر

خوب کھرل کرے پھر گولیاں برابر نخود کے بنائے اور ایک گولی ہمراہ دودھ گاؤ کے نہار کھائے اور خوراک برنج سٹھی دیگر چیز نہ کھائے سات روز میں انشاءاللہ صحت ہو جائے گی۔

## نوع دیگر سفوف:

آتشک مجرب المجرب ہے رسکپور' قرنفل' مرچ سیاہ' اجوائن خراسانی' سب کو کوٹ پیس کر سات پوڑی بنائے ہر روز ایک پوڑی ہمراہ شیر گاؤ کے کھائے خوراک د برنج سٹھی دیگر چیز نہ کھائے سات روز میں ہر قسم کا آتشک دور ہو جائے گا۔

## سفوف دیگر مجرب:

مردار سنگ' شکر سرخ دونوں کو خوب باریک کر کے دو ماشہ ہر روز نہار کھائے ہمراہ شیر گاؤ خوراک جغرات و برنج سٹھی دیگر چیز نہ کھائے۔

## نوع دیگر مسہل آتشک سہل:

نخود بریان' شیر تھوہر دونوں کو خوب کھرل کر کے ملائے اور تین حصہ کرے اول ایک حصہ ہمراہ آب تازہ کے کھائے خوب مسہل ہو جائے گا اور زخم اسی روز خشک ہو جائیں گے اگر اس روز ہو تو دوسرے روز ایسا کرے اگر اس روز نہ اچھا ہو تو تیسرے روز کرے انشاءاللہ تیسرے روز بالکل صحت ہو جائے گی اور غذائے سوا کھچڑی کے دوسری چیز نہ کھائے۔

## دیگر برائے دافع آتشک مجرب:

بیج بسکھپرہ' شنجرف' دونوں کو خوب باریک پیس کر سات حصہ کرے اور ایک حصہ کو حقہ کی چلم میں رکھ کر بطور تمباکو کے پئیں سات دفع ایک رات میں کرے اور صبح کو غسل باسی پانی سے کر کے سوائے دال مونگ دیگر چیز نہ کھائے انشاءاللہ ایک روز میں صحت حاصل ہو گی تجربہ اس پر بہت ہے۔

## نوع دیگر دافع آتشک تجربہ کار:

شنجرف' الائچی خورد' رسکپور' پان سب کو کوٹ کر شہد میں ملا کر روز صبح کو تین ماشہ کھائے تین روز میں صحت کلی حاصل ہوگی مجرب ہے۔

## نوع دیگر فتیلہ مجرب دافع آتشک واسطے امیروں کے یہ نسخہ بہت خوب ہے:

رسکپور' شنگرف' نیلہ تھوتھ' آملہ گجراتی' ہڑتال طبقی سیماب' سوہاگہ خام سب کو خوب باریک پیس کر روغن سیاہ یعنی سرسوں کے تیل میں لت کر کے بیچ فتیلہ روی کہنہ سے بنائے اور ایک فتیلہ چراغ میں جلا دے اور تمام شب روشن رہی اور اس کی روشنی میں بیٹھا رہے انشاءاللہ اگر پانچ فتیلہ اسی روز جلائے اور مکان کو خوب بند کردے اور اس کا دھواں جسم کو لگائے اسی روز صحت ہوگی تمام اچھے ہوں گے۔ یہ بہت عمدہ نسخہ میرے دادا بزرگوار کا تجربہ کیا ہوا ہے اور میرے تجربہ میں بھی بارہا مرتبہ آیا ہے بہت مفید پایا ہے ہر ایک کو یہ تجربہ میسر نہیں ہوتا۔ نہایت مجرب ہے۔

## نوع دیگر فتیلہ مجرب المجرب ہے:

شنگرف' الائچی کلاں' لونگ' رسکپور' برگ پان' موم سفید' روغن مادہ گاؤ سب کو خوب باریک پیس کر روی کہنہ آمیز کر کے موم اور روغن کو گرم کرے اور اسی بتی کو اس میں تر کر کے خشک کرے اور ایک بند مکان میں مریض بوقت دھواں لینے کے بھاری کپڑا اوپر لے کر خوب گرمی پہنچے۔

## نوع دیگر حب آتشک مجرب:

طوطیا' پوست بلیلہ سیاہ' خرمہرہ زرد عرق لیموں کاغذی میں تین روز کھرل کر کے بقدر

نخود کے گولیاں بنائے اور صبح دوپہر شام ایک ایک گولی کھانا اور کسی چیز سے پرہیز نہ کرنا سات روز میں اللہ شفا دے گا۔

## نوع دیگر سفوف دافع آتشک مجرب:

شنگرف مازو سبز، عاقر قرحا، اسگند، موصلی سیاہ، موصلی سفید، گوگرو خورد سب کو باریک پیس کر اور آگ کنار صحرائے پر ڈال کر نجور کرے تین چار مرتبہ دن میں کریں اسی طرح سات روز کریں صحت حاصل ہوگی۔

## نوع دیگر مجرب المجرب:

بارہا میرے تجربہ میں آیا ہے کبھی خطا نہیں پایا، عاقر قرحا، مازو، شنگرف، سوہاگہ خام کوٹ پیس کر چار حصہ کر کے حقے میں رکھ کر تمام شب میں بطور تمباکو کے پلائیں اور تمام شب بیدار رہے صبح کو آب سرد سے غسل کر کے شوربا مرغ مرغن و نان گندم کھا کر سور ہے اور اکثر قے بھی اور اسہال بھی ہوتے ہیں لیکن ایک روز میں قرعہ تک خشک ہو جاتے ہیں اگر خدانخواستہ منہ آجائے تو برگ چنبیلی اور پوست درخت ببول خوش کر کے مضمضہ کرنے سے دفع ہو جاتا ہے مجرب ہے۔

## دیگر ترکیب طلسم مجرب دافع آتشک:

ایک دم چھپکلی کی لے کر اس کو آگ میں جلا کر خاک کر لیں اس خاک اور گندم دو تولہ میں تین گولیاں بنا کر تین روز کھائے اور خوراک سوائے شکر سفید اس نان مرغن یعنی پوری دیگر چیز نہ کھائے تین روز ایسا کرے آتشک دفع ہو جائے گا مجرب ہے۔

## نوع دیگر حب آتشک کہنہ:

مجربات حکیم محمود خان صاحب دہلوی سیماب سم الفار کندر، راوند چینی، عرق لیموں کاغذی، صمغ عربی، پتہ گوسفند سب کو کھرل کر کے گولیاں برابر دانے مونگ کے بنائے اور

دن میں تین مرتبہ ایک ایک گولی ساتھ پانی کے کھائے سات روز میں انشاءاللہ فائدہ کلی ہو گا۔تا حدیکہ جذام تک فائدہ کرتی ہے۔

## نوع دیگر حب مجرب دافع آتشک:

مجربات حکیم رحمت علی' اجوائن خراسانی' اجوائن ہندی' اجموذ بھلاوا' سیماب' کافور' قند سیاہ کہنہ تین گولیاں ۱۴ عدد بنائے ۲ گولی ہر روز دہی کے ساتھ کھائے سات روز میں اگر بارہ برس کا آتشک ہوگا تو دور ہو جائے گا۔

## نوع دیگر سفوف آتشک:

ازمجربات حکیم شریف خان صاحب دہلوی میرے تجربہ میں آیا ہے کیسی زخم ہوں تا حدے سوزاک تک دور کر دیتا ہے۔ ہلیلہ زرد' ہلیلہ کابلی ۴ ماشہ' بلیلہ' آملہ' شہترہ' چوب گنہ' گل سرخ' راوند چینی' برگ سنا مکی' ہلیلہ سیاہ' سب کو کوٹ چھان کر اس کے برابر شکر سفید ملا دیں علی الصباح ۴ ماشہ ہمراہ آب تازہ کے کھائیں۔ سات روز میں صحت ہوگی۔

## نوع دیگر:

مطبوخ ہندی دافع آتشک ازمجربات حکیم محمود خان صاحب دہلوی پوست درخت نیم پوست درخت بیخ کچنار دو دو تولہ' بیخ حنظل دو تولہ' تخم ببول دو تولہ' کٹائی خورد مع برگ و بیخ و پوست ۴ تولہ' قند سیاہ کہنہ پاؤ سیر' چار سیر پانچ میں جوش کر کے جب ایک سیر باقی رہے صاف کر کے شیشی میں اٹھا رکھیں پانچ تولہ ہر روز پئیں سات روز تک اکثر منہ بھی آ جاتا ہے اس وقت پوست کنار جنگلی ۲ تولہ۔ ہلیلہ' بلیلہ' آملہ دو دو تولہ جوش کر کے غرارے کریں۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حب آتشک مجرب طوطیا سبز بریان پوست ہلیلہ کلاں ہلیلہ سیاہ' خرمہرہ زرد' عرق

لیموں کاغذی میں تین روز کھرل کر کے بقدر نخود کے گولیاں بنائیں۔ صبح دوپہر شام ایک ایک گولی کھانا کسی چیز سے پرہیز نہ کرنا سات روز میں اللہ شفا بخشے گا۔

## نوع دیگر:

سفوف دافع آتشک، شنگرف مازو سبز عاقرقرحا اسگند، موصلی سیاہ، موصلی سفید، گوکھرو خورد، سب کو باریک پیس کر آگ کنار صحرائی پر ڈال کر بخور کرے تین چار مرتبہ دن میں کریں اسی طرح سات روز کرنے سے صحت حاصل ہوگی۔

## نوع دیگر:



حب دافع آتشک مجرب میرے ایک دوست ساکن خورجہ نے تجربہ کیا ہے سم الفار ایک درم، کتھ سفید ۴ درم، کافور ایک ماشہ، سب کو باریک پیس کر گولیاں برابر مرچ سیاہ کے بنائیں ایک گولی صبح اور ایک شام سات روز تک کھائیں اور خوراک سوائے نان گندم خشک کے کوئی چیز نہ کھائیں۔

## نوع دیگر:

حب دافع آتشک ہلیلہ زنگی سات درم نیلہ تھوتھا اڑھائی درم، دونوں کو عرق لیموں کاغذی سوعدد میں کھرل کر کے گولیاں برابر کنار جنگلی کے بنائیں تین روز کھائیں کوئی پرہیز نہیں ہے۔

## نوع دیگر:

حب دافع آتشک ہلیلہ زرد ایک درم، ہلیلہ سیاہ ایک درم، نیلہ تھوتھا ایک درم، کوڑی زرد پانچ عدد بارہ پہر پانی میں کھرل کر کے گولیاں بنائیں۔ اول روز ایک ماشہ دوسرے روز دو ماشہ اسی طرح دو دو ماشہ سات روز تک کھائیں پرہیز کسی چیز کا نہیں ہے۔

## نوع دیگر:

حب دافع آتشک نیلہ تھوتھا ایک درم ہلیلہ زنگی ۴ درم برگ تنبول ۱۰ عدد لونگ چار عدد عرق لیموں میں چار پہر کھرل کریں۔ گولیاں برابر جنگلی بیر کے بنائیں اور ایک گولی ہر روز کھائے سات روز تک۔ پرہیز کسی چیز کا نہیں ہے۔

## نوع دیگر:

حبوب آتشک۔ ہلیلہ زنگی دو درم نیلہ تھوتھا ایک درم کتھ سات ماشہ سب کو ایک پہر پانی میں کھرل کر کے گولیاں برابر بیر جنگلی کے بنائیں تین روز میں زخم خشک ہو جائیں گے۔ یہ نسخہ تین مرتبہ میری تجربہ میں آیا ہے کبھی خطا نہیں گیا مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

ترکیب دافع آتشک مقام بمبئی میں میرے ایک دوست نے میرے سامنے چار سو آدمی پر تجربہ کیا ہے۔ اول مسہل ان دواؤں کا دے۔ ترپھلہ ایک تولہ بیخ حنظل سات ماشہ جواسہ تین ماشہ پاؤ بھر پانی میں جوش دیکر تین روز پئیں پھر سیماب ایک درم بیخ بسکھپرہ تین ماشہ برگ پان دو عدد دونوں ہاتھ پر ملے تین روز میں آتشک جاتا رہے گا مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حب آتشک از مجربات حکیم سید یاد علی صاحب ساکن شکارپور قرنفل ۴۲ عدد برگ تنبول ۴۲ عدد کات سفید دو درم طوطیا سبز دو درم فلفل سیاہ دو درم حب سلاطین سوا درم عرق لیموں کاغذی سو عدد میں کھرل کر کے گولیاں برابر بیر جنگلی کے بنائیں ایک گولی ہمراہ پانی تازہ کے کھائے سات روز میں اللہ فضل کر دے گا۔

## نوع دیگر:

حب سیماب دافع آتشک وجذام وناسور سیماب تین درم، مغز پستہ تین درم، مغز بادام تین درم، برگ حنا تین درم، سقل پانچ درم، کتیرہ پانچ درم، صمغ عربی پانچ درم، انزروت پانچ درم، ریوند چینی پانچ درم، تربد سفید پانچ درم، غاریقون دو درم، نشاستہ دو درم، زعفران دو درم، مصطگی دو درم، کافور ایک درم پہلے سیماب اور برگ حنا کو عرق لیموں میں کھرل کریں۔ بعدازاں سب ادویات کو ڈال کر بجائے پانی کے لیموں ڈالتا جائے جب خوب کھرل ہو جائے گولیاں برابر چنے کے بنائیں۔ دو صبح، دو دوپہر، دو شام پانچ روز تک استعمال کریں۔ اللہ شفا دے گا۔

## نوع دیگر:

حب دافع آتشک از مجربات حکیم محمود خان صاحب دہلوی ہرتال گوہر ۴ ماشہ مردار سنگ ۴ ماشہ قند سیاہ کہنہ ۸ تولہ ملا کر چار گولی بنائیں۔ ایک گولی خدا کے نام کی سر پر سے اور ایک گولی پانی کے ساتھ کھائے، تین روز تک سوائے نخود بریان بے نمک کے اور کوئی چیز نہ کھائے چوتھے روز سری پائے گوسفند خوب مصالح ڈال کر کھائے اور اگر اہل ہنود مریض ہو تو بجائے سری پائے دال ماش کھائے۔ پانچویں روز جو چاہے کھائے۔ دال مونگ چالیس روز تک نہ کھائے۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حب آتشک از مجربات حکیم محمود خان صاحب دہلوی رسکپور ۶ ماشہ قرنفل ۱۲ عدد فلفل سیاہ ۱۲ عدد پانی میں پیس کر گولیاں برابر مرچ سیاہ کے بنائے دو صبح دو دوپہر دو شام تین روز تک بعد تین روز کے جو گولیاں باقی بچیں گو وہ روٹی خمیری کا لے کر اس میں ملا کر دو قرص چھوٹے بنائیں۔ دوسری چیز میں رکھ کر تعویذ بنا کر گلے میں ڈالیں اور پرہیز پانی سرد اور

جغرات شیرینی دال مونگ چالیس روز تک سوائے گوشت کے اور کچھ نہ کھائے شاید اگر منہ آجائے تو پوست کیکر پوست کچنار برگ چنبیلی ایک ایک چھٹانک سب کو پانچ سیر پانی میں جوش کر کے غرارے کریں۔ دو روز میں صحت کلی حاصل ہو جائے گی۔

## نوع دیگر:

حبوب دافع آتشک از مجربات حکیم محمود خان صاحب دہلوی میرے تجربہ میں بھی چار مرتبہ آچکی ہے۔ ہلیلہ زنگی ایک تولہ طباشیر ۶ ماشہ نیلا تھوتھا تین ماشہ ایک ہفتہ تک عرق لیموں میں کھرل کرے بعد ازاں گولیاں جنگلی بیر کے برابر بنائیں اور ایک صبح ایک شام پانی کے ساتھ کھائیں۔ تین روز میں صحت ہو جائے گی اور ایک گولی عرق لیموں میں گھس کر زخموں پر لگا دیں۔

## نوع دیگر:

حب دافع آتشک از مجربات حکیم محمود خان صاحب دہلوی سم الفار تین ماشہ کتھ سفید ۶ ماشہ طباشیر چھ ماشہ برگ پان ۱۰ عدد سب کو کھرل کر کے گولیاں برابر دانے ماش کے بنائیں۔ ایک گولی صبح کو کھا کر اوپر سے روغن زرد پانچ تولہ داغ کر کے پی لیں غذا پلاؤ اور شوربا مرغن کھائے اگر گوشت سے پرہیز کرے تو بہتر ورنہ سوائے شوربا کے اور کوئی چیز نہ کھائے۔ دو ہفتہ تک کھائے یہ نسخہ فرنگ آتشک کا ہے۔

## نوع دیگر:

دوا آتشک از مجربات حکیم محمود خان صاحب دہلوی رسکپور ایک تولہ شراب دو آتشہ پاؤ آثار میں کھرل کر کے خشک کرے جب خوب خشک ہو جائے دو سکورے مٹی کے لے کر سمپٹ بنا کر اس میں رکھے اور خوب گل حکمت کر کے چراغ کی روشنی سے اس کا جوہر اڑا دے اور چراغ میں قریب پاؤ آثار روغن زرد ڈالے جب سب سوختہ ہو جائے اور سکورے

ٹھنڈے ہو جائیں اس وقت جوہر نکال لیں۔ ایک رتی ایک عدد مویز منقی میں رکھ کر سات روز تک کھائیں یا گیارہ دن خوراک گھی گوشت اگر گوشت نہ کھائے تو شیر برنج اور جس چیز کو جی چاہے کھائے پرہیز دال مونگ' مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حب آتشک از مجربات حکیم محمود خان صاحب دہلوی اجوائن خراسانی' اجوائن دیسی' اجمود باؤ بڑنگ کتھ سفید' مردار سنگ' طوطیا سبز' ہر ایک تین تین ماشہ بھلاوا سات دانے جمالگوٹہ سات دانے گری کہنہ سیماب چار چار ماشہ کنجد سیاہ تین ماشہ قند سیاہ کہنہ ۴ تولہ پہلے سب دوائیوں کو علیحدہ علیحدہ خوب کوٹے پھر قند سیاہ میں ملا کر چھ پہر تک کھرل کریں پھر گولیاں برابر جنگلی بیر کے بنائیں اور ایک گولی ہمراہ جغرات کے کھائیں اور دانتوں کو نہ لگے ورنہ منہ آ جائے گا۔ سات روز میں فرنگ آتشک تک دور ہو جاتا ہے۔

## مسہل:

دافع آتشک از مجربات حکیم محمود خان صاحب دہلوی سیماب' گندھک' حب سلاطین' سنگ بصری سب کو تین تین ماشہ لے کر کوٹیں اور ایک پیالے مٹی میں جو کہ راہو ڈالے اور اس میں اتنا پانی ڈالے کہ دواؤں کے اوپر دو انگشت تک ٹھہر جائے۔ پھر آگ پر رکھ کر اس کو پکائیں جب تھوڑا پانی رہ جائے تو اتار کر سایہ میں خشک کرے قدرے دو رتی کے لے کر ہمراہ لسی دودھ کے پئیں۔ ایک قے اور دست خوب آئیں گے اور غذا چاول دودھ کے سوا اور کچھ نہ کھائیں' انشاء اللہ ایک ہی روز میں زخم خشک ہو جائیں گے۔

## نوع دیگر:

حب دافع آتشک از مجربات والد ماجد خاکسار حکیم سید ضامن علی صاحب۔ ہلیلہ زنگی' نیلا تھوتھا دونوں کو ۱۶ پہر تک عرق لیموں کاغذی میں کھرل کریں پھر گولیاں برابر بیر

جنگلی کے بنائیں اور ایک گولی صبح کو ہمراہ آب تازہ کے کھائیں اور غذا نان نخود بے نمک۔

## نوع دیگر:

حب دافع آتشک از مجربات والد ماجد خاکسار۔ سنکھیا سفید ۸ ماشہ' گندھک آملہ سار ۸ ماشہ' تکلیا سفید ۹ ماشہ' سمندر پھل ۴ ماشہ سب کو کوٹ کر عرق لیموں میں ۴ پہر تک کھرل کریں اور گولیاں برابر مرچ سیاہ کے بنائیں صبح کو دو گولی اور شام کو ایک گولی پہلے روز۔ دوسرے روز صبح کو پانچ گولی اور شام کو چار گولی اسی طرح پانچ روز تک کھائیں۔ پرہیز نمک اور بادی چیز سے کریں۔ اگر گرمی معلوم ہو تو کھچڑی اور شیرینی سے بالکل پرہیز کرے اور بعض آدمیوں کو بدن پر ورم بھی ہو جاتا ہے۔ خوف نہ کرے اور تیسرے روز ترشی بہت کھائے' مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حب دافع آتشک از مجربات حکیم ضامن علی صاحب والد ماجد خاکسار کلونجی ایک تولہ مردار سنگ ایک تولہ دونوں کو پیس کر سات پڑیاں بنا دیں ایک پڑی خدا کے نام پھینک دیں اور تین روز تک ایک پوڑی صبح اور ایک شام ہمراہ پانی سرد کے کھائیں۔ سب چیز سے پرہیز کرے سوائے نان بے نمک اور روغن زرد کے اور کچھ نہ کھائے' مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حب دافع آتشک از مجربات حکیم ضامن علی صاحب والد ماجد خاکسار۔ بھلاوا ۲۱ تولہ' کنجد سیاہ ۳ تولہ' سیماب ۵ تولہ' قند سیاہ کہنہ ۴ تولہ سب کو کوٹ کر ۱۴ عدد گولی بنائیں ایک صبح اور ایک شام کو کھائے اور سوائے دال مونگ کے کسی چیز کا پرہیز نہیں ہے۔ مجرب ہے

## نوع دیگر:

حب دافع آتشک از مجربات حکیم ضامن علی صاحب والد ماجد خاکسار۔

مالکنگنی ۷ ماشہ' اجوائن خراسانی ۷ ماشہ' اجمود ۷ ماشہ' کچلا ۷ ماشہ' گیرو ۷ ماشہ' کلونجی ۷ ماشہ' تخم دھتورہ ۹ ماشہ' افیون ۹ ماشہ سوائے گیرو کے سب دواؤں کو مٹی کے برتن میں ڈال کر بھونیں کہ جلنے نہ پائیں اور افیون پانی میں ڈال کر پکائے۔ پھر گیرو ملا کر سب دواؤں کو آمیز کر کے برابر بیر جنگلی کے گولی بنالیں۔ ایک صبح اور ایک شام سات روز تک کھائیں غذا نان گندم روغن زرد گوشت یہ دوا بہت عمدہ ہے میرے تجربہ میں بھی گزر چکی ہے۔ نہ منہ آتا ہے نہ دست آتے ہیں۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حب دافع آتشک از مجربات مرزا صاحب مقام بمبئی بیخ حنظل ۲ تولہ مردار سنگ ۲ تولہ قند سیاہ کہنہ ۶ تولہ پہلے قند کو آگ پر گرم کریں خوب گرم ہو جائے پھر مردار سنگ کو پیس کر ملا دیں پھر بیخ حنظل کو باریک پیس کر ملا دے۔ سات گولیاں بنا دیں اور ایک گولی ہمراہ آب تازہ کے ہر روز صبح کو کھائے' مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حب آتشک از مجربات عموی صاحب خاکسار' شنگرف ۶ ماشہ مردار سنگ ۶ ماشہ سوئن مکھی ۶ ماشہ زبسی ۶ ماشہ بلبل ۶ ماشہ عاقر قرحا ۶ ماشہ سب کو کوٹ چھان کر تین حصہ کریں اور ایک حصہ کو چلم میں رکھ کر مثل تمباکو کے حقہ میں پئیں اور ایک کی دھونی لیں۔ اسی طرح تین روز تک کریں یعنی ایک حصہ کی دو عدد پڑیا بنائیں' مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

مطبوخ دافع آتشک از مجربات حکیم ضامن علی صاحب والد ماجد خاکسار۔

ترپھلہ ڈیڑھ تولہ موتھا ڈیڑھ تولہ دار ہلد ڈیڑھ تولہ بیخ حنظل ڈیڑھ تولہ سب کو کوٹ کر تین حصہ کریں ایک حصہ کو سیر بھر پانی میں رات کے وقت بھگو کر صبح کو جوش دیں۔ جس وقت

پاؤ بھر رہ جائے چھان کر پلا دیں تین روز میں صحت کلی حاصل ہو جائے گی۔

## نوع دیگر:

حب دافع آتشک از مجربات حکیم ضامن علی صاحب والد خاکسار سیماب خام ایک ماشہ قند سیاہ کہنہ ایک تولہ ملا کر گولیاں بنا کر تین روز تک کھائے اور غذا نان بے نمک جس میں روغن زرد بہت پڑا ہو کھائے مجرب ہے۔

## مسہل:

آتشک از مجربات حکیم ضامن علی صاحب والد ماجد خاکسار مردار سنگ ڈیڑھ تولہ حب سلاطین صاف شدہ تین ماشہ پیس کر گولیاں بنا کر تین روز تک کھائے صحت کلی حاصل ہوگی مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سفوف آتشک از مجربات حکیم ضامن علی صاحب والد ماجد خاکسار کتول کوٹ کر ایک ماشہ سے شروع کریں اور سات روز میں سات ماشہ تک کھائیں ایک مرتبہ قے آتی ہے۔ خواہ اول شروع میں خواہ درمیان خواہ پیچھے۔ اور کچھ پرہیز نہیں ہے جو مرضی میں آئے کھائے۔

## نوع دیگر:

حب دافع آتشک از مجرب بندہ کلونجی ڈیڑھ تولہ کنول گٹہ ڈیڑھ تولہ تازہ مردار سنگ 9 ماشہ قند سیاہ کہنہ ڈیڑھ تولہ سب کو کوٹ چھان کر گولی برابر بیر جنگلی کے بنا دیں ہر روز ایک گولی صبح کے وقت ہمراہ پانی کے چودہ روز تک کھائیں۔ غذا نان گندم روغن زرد بلا آنے منہ کے اگر ہزار زخم ہوں تو خشک ہو جاتے ہیں۔

## نوع دیگر:

حب دافع آتشک از مجرب بندہ سنکھیا سفید تین ماشہ' عاقرقرحا تین ماشہ' کتھ سفید سپاری چکنی تین ماشہ سب کو کوٹ کر گولی برابر بیر جنگلی کے بنائے۔ صبح وشام ایک ایک گولی سات روز تک کھائے۔ پرہیز گوشت ونمک' مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حب دافع آتشک از مجربات حکیم ضامن علی صاحب والد ماجد خاکسار۔ سنکھیا سفید ایک ماشہ سیماب ایک تولہ عرق لیموں میں بارہ پہر تک کھرل کریں پھر گولیاں برابر مرچ سیاہ کے بنائیں مصطگی رومی ۲ ماشہ عاقرقرحا ۲ ماشہ میں ملا کر کھائے صبح وشام غذا قیمہ گوشت گھی سات روز کی نوبت نہ گزرے گی کہ صحت حاصل ہوگی۔ میرے تجربہ میں بھی آچکا ہے۔

## نوع دیگر:

حب دافع آتشک از مجرب بندہ سیماب ۱۰ ماشہ افیون ۷ ماشہ قند سیاہ کہنہ ڈیڑھ تولہ عرق لیموں میں چار پہر کھرل کریں۔ پھر شنگرف ۲ ماشہ ملا کر گولیاں برابر بیر جنگلی کے بنائیں۔ ایک گولی ہمراہ آب تازہ کے صبح کے وقت کھائیں اور ترشی بادی سے پرہیز کریں' مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حب دافع آتشک مجرب' سیماب ایک تولہ مغز پستہ دس ماشہ مغز بادام دس ماشہ برگ حنا تازہ دس ماشہ گوگل ۷ ماشہ کتیرہ ۷ ماشہ صمغ عربی ۷ ماشہ انزروت ۷ ماشہ راوند چینی ۷ ماشہ نسوت ۷ ماشہ غاریقون ۷ ماشہ نشاستہ ۷ ماشہ زعفران ۷ ماشہ مصطگی ۷ ماشہ کافور ۳ ماشہ جدوار ۳ ماشہ سقمونیا ۳ ماشہ اول سیماب اور برگ حنا کو عرق لیموں میں خوب پیسیں پھر سب

دوائیں ملا کر عرق لیموں میں ایک پہر تک کھرل کریں گولیاں برابر نخود کے بنائیں۔ صبح دوپہر و شام سات روز تک استعمال کریں اور ہمراہ پانی کے کھائے' مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حب دافع آتشک از مجربات حکیم ضامن علی صاحب والد ماجد خاکسار۔ جمالگوٹہ صاف شدہ ایک تولہ' مغز کرنجوا ایک تولہ مرچ سیاہ ایک تولہ' زنجبیل ایک تولہ' پانی میں کھرل کر کے برابر مرچ سیاہ کے گولیاں بنائیں ایک صبح ایک دوپہر ایک شام ہمراہ پانی کے دو ہفتہ تک کھائیں ایک دست روزمرہ آتا ہے۔ کوئی پرہیز نہیں ہے۔ بہت مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

مطبوخ دافع آتشک از مجربات حکیم شریف خان صاحب دہلوی۔ تاحد یکہ جذام تک ہو مجرب ہے۔ ناگرموتھ ۳ ماشہ' بلیلہ بلیلہ آملہ چار چار ماشہ' سنگی ۲ ماشہ بابرنگ ۲ ماشہ زرد چوب ۲ ماشہ مرچ ۲ ماشہ' زنجبیل ۲ ماشہ کوتھ ۲ ماشہ اندر جو ۲ ماشہ بھنگرہ ۲ ماشہ ہردو کثائی ۴ ماشہ نیجے سار ۲ ماشہ چرائتہ ۲ ماشہ پوست بکائن ۳ ماشہ صندل سفید ۳ ماشہ سب کو کوٹ کر ایک سیر پانی میں جوش دیں' جب پاؤ بھر پانی باقی رہے عسل خالص دو تولہ ملا کر پئیں۔ جملہ ادویہ ایک ہی خوراک ہے سات روز تک ایسا ہی کریں۔

## نوع دیگر:

مطبوخ دافع آتشک از مجربات حکیم ضامن علی صاحب والد ماجد خاکسار۔ فوہ ایک درم پوست گز ایک درم موتھ ایک درم گلو ایک درم وچ ایک درم سنڈہ ایک درم' زرد چوب ایک درم' ہردو کثائی دو درم' برگ تنبول' ایک درم' کوتھ ایک درم باؤبرنگ ایک درم' شیطرج ایک درم' مورہری ایک درم' دیوار ایک درم' اندر جو شیریں ایک درم' بھنگرہ ایک درم' ستاور ایک درم' مغز کرنج ایک درم' چوب کیز ایک درم' ہلیلہ بلیلہ آملہ ایک ایک درم چرائتہ' پوست

بکائن' بیجے سار ایک درم' مغز املتاس ایک درم' بہوفرنگ ایک درم' بابچی ایک درم' صندل سفید ایک درم' پوست برنہ ایک درم' برگ اروسہ ایک درم' شاہترہ ایک درم' ساتھ ایک درم' انیس ایک درم' بیخ اندرائین ایک درم' آدھ سیر پانی میں جوش دیکر جب آدھ پاؤ باقی رہ جائے۔ چھان کر پئیں سات روز تک انشاء اللہ تعالےٰ ایسا کرنے سے صحت کلی حاصل ہوگی۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

مطبوخ دافع آتشک و مصفی خون و دو مفاصل کو مفید ہے۔ مجرب بندہ' پوست ہلیلہ زرد ۳ ماشہ پوست ہلیلہ ۳ ماشہ ہلیلہ سیاہ ۳ ماشہ مجیٹھ تین ماشہ صندل سرخ ۳ ماشہ شاہترہ ۳ ماشہ چرائتہ ۳ ماشہ سرپھوک تین ماشہ' گل منڈی تین ماشہ' برگ حنا خشک تین ماشہ عناب پانچ دانہ سناء مکی ۳ ماشہ سب کو ایک سیر پانی میں جوش دیکر جب آدھ پاؤ باقی رہے شہد دو تولہ ملا کر سات روز تک پئیں مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

عرق مصفی خون و دافع آتشک از مجربات حکیم ضامن علی صاحب والد ماجد خاکسار۔ چوب چینی ایک چھٹانک عشبہ ایک چھٹانک گل گڑہل چار تولہ' گل سیوتی ۴ ماشہ گل خطمی ۴ تولہ گل کنول ۴ تولہ گل بید مشک ۴ تولہ گل گاؤزبان ۴ تولہ گل بنفشہ ۴ تولہ گاؤزبان ۴ تولہ بہمن سرخ و سفید دو دو تولہ تودری زرد و سفید دو دو تولہ درونج عقربی ۲ تولہ مصطگی دو تولہ خرفہ ۲ تولہ تخم خیارین ۴ تولہ برگ کاسنی تخم کاسنی دو دو تولہ۔ سرپھوک ایک تولہ دھماسہ دو تولہ برم ڈنڈی دو تولہ' بسفائج دو تولہ' لاجورد دو تولہ' تعلب ۲ تولہ گل سرخ ۲ تولہ اندر جو ۲ تولہ قسط ۲ تولہ باوبرنگ ۲ تولہ بردو کتائی چار تولہ بیجے سار ۲ تولہ پوست بکائن ۲ تولہ تخم حنظل ۲ تولہ بیخ نیم ۲ تولہ بیخ کچنار ۲ تولہ بیخ بادیان ۲ تولہ' بیخ مہک دو تولہ' بیخ کبر دو تولہ' عرق شاہترہ پانچ سیر' عرق

بید مشک چار سیر' شیر گاؤ ۱۰ سیر سب دواؤں کو پہلے عرق میں ایک شبانہ روز تر کریں پھر ان کو کشید کریں اور شہد ۲ تولہ خواہ روزمرہ ملا کر خواہ شہد پانچ سیر ایک ہی مرتبہ کشید میں ڈال دے۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

شربت دافع مادہ آتشک ہر قسم از مجربات حکیم ضامن علی صاحب والد ماجد خاکسار عناب آدھ پاؤ عشبہ مغربی آدھ پاؤ دونوں کو عرق شاہترہ ایک سیر میں رات کے وقت تر کر کے صبح کو جوش دیں اور خوب صاف کر کے شہد ایک سیر ملا کر قوام شربت کا تیار کریں دو تولہ ہر روز صبح کو عرق گاؤزبان آدھ پاؤ ڈال کر پئیں۔ سات روز میں بہت ہی نفع ہوگا۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حبوب دافع آتشک از مجرب بندہ رسکپور ایک تولہ دارچکنا ایک تولہ روغن گاؤ سیاہ آدھ پاؤ' ایک طشت پھول کا لے کر اس میں ڈال کر خوب ہاتھ سے حل کریں ۲ پہر میں حل ہوگا۔ جب حل ہو جائے تو گولیاں برابر بیر جنگلی کے بنا کر صبح و شام ایک ایک گولی ہمراہ پانی کے کھائیں سات روز میں صحت حاصل ہوگی اور نہ کوئی پرہیز ہے اور نہ منہ آتا ہے۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

مرہم دافع آتشک جو ایک روز میں زخم خشک کرتی ہے۔ سپاری سوختہ تین ماشہ نیلہ تھوتھا سوختہ تین ماشہ کتھ سفید تین ماشہ سب کو روغن گاؤ دو تولہ میں جو اکیس مرتبہ پانی سے دھویا ہو ملا کر لگا دیں۔ فائدہ کثیر حاصل کرے گا۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

مرہم دافع آتشک و برس از مجرب بندہ ہرتال طبقی تین ماشہ شیطرج تین ماشہ زراوند تین ماشہ سرکہ آدھ پاؤ ملا کر آفتاب میں اکیس روز تک رکھیں اگر خشک ہو جائے تو اور سرکہ ڈال دیں بعد اکیس روز کے جس جگہ ہو سرکہ سے دھو کر لگائیں اور اگر زخم ہوں تو گھی میں ملا کر لگائیں۔ زخم آتشک کے ایک ہی روز میں خشک ہو جائیں گے اور برص سات روز میں جاتی رہے گی۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

مرہم دافع آتشک از مجربات حکیم ضامن علی صاحب قبلہ گاہی بندہ۔ توتیا ہندی دس درم شنگرف دس درم گیرو ۲ درم چوب چینی ۲ درم سفیدی بیضہ مرغ ایک عدد سیماب پانچ درم ان سب ادویہ کو آمیز کر کے زخم پر لگا دیں۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

مرہم دافع آتشک از مجرب بندہ۔ سفیدہ تین درم' توتیا تین درم' دم الاخوین تین درم' مردار سنگ دو درم' زنگار دو درم' موم سفید پانچ درہم' روغن کنجد ۲ درم۔ ان سب ادویہ کو آمیز کر کے مرہم تیار کریں اور تین دفعہ دن میں لگائیں۔ انشاء اللہ صحت کلی حاصل ہو گی۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

مرہم دافع آتشک از مجربات حکیم سید ضامن علی صاحب قبلہ گاہی بندہ کیمخت سوختہ تین ماشہ کوڑی زرد سوختہ تین ماشہ نیلہ تھوتھا سوختہ تین ماشہ گھی ایک تولہ پہلے گھی لگائے پھر اوپر سے یہ جملہ ادویہ پیس کر آپس میں ملا کر لگائے۔

## نوع دیگر:

مرہم دافع آتشک از مجرب بندہ۔ شنگرف تین ماشہ نیلہ تھوتھا تین ماشہ موم سفید ایک تولہ گھی دو تولہ اور مردار سنگ تین ماشہ پہلے گھی اور موم کو خوب گرم کر کے اوپر سے دوائیں پیس کر ملائیں اور زخموں کے اوپر لگائیں۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

تیزاب واسطے کہنہ زخموں اور سفید داغ مفید ہے شورہ قلمی ۲ تولہ گندھک آملہ سار ۲ تولہ ہیرکسیس ۲ تولہ پھٹکری سفید تولہ سب کو ملا کر تیزاب نکالیں جس جگہ زخم ہوں اس پر قدرے قدرے لگادیں مجرب ہے۔



## باب دوئم

# سوزاک کے بیان میں

### قرص:

دافع سوزاک از مجربات حکیم سید ضامن علی صاحب قبلہ گاہی بندہ۔ کباب چینی ایک تولہ طوطیا شیر ایک تولہ دانہ الائچی خورد ایک تولہ ست بیروزہ ایک تولہ سفوف کر کے ایک تولہ ہر روز ۲ تولہ کھویا دودھ میں ملا کر کھائے چار پانچ روز میں انشاء اللہ صحت کلی حاصل ہوگی۔ میرے تجربہ میں بارہا مرتبہ آچکا ہے مجرب ہے۔

### نوع دیگر:

دافع سوزاک مجرب بندہ۔ بارہا میرے تجربہ میں آچکا ہے درست پایا ہے۔ پھٹکری بریاں ایک ماشہ خورمہ ایک عدد میں ڈال کر دو سیر پانی میں شب کو تر کریں اور صبح اول خرمہ کو کھائیں۔ اوپر سے پانی دو تین مرتبہ کر کے پئیں چار روز میں صحت کامل حاصل ہو جاتی ہے۔ مجرب ہے۔

### نوع دیگر:

دافع سوزاک از مجربات حکیم سید ضامن علی صاحب قبلہ گاہی بندہ مست۔ سلاجیت ایک تولہ شہد خالص تین تولہ میں ملا کر کھائیں بہت نفع دیتا ہے۔ چند آدمیوں پر آزمائش ہوئی ہے۔ مجرب ہے۔

### نوع دیگر:

دافع سوزاک از مجرب بندہ۔ پکھان بیر ایک تولہ کباب چینی ایک تولہ دانہ الائچی

سفید ایک تولہ شکر خام ۲ تولہ ملا کر ہمراہ ایک تولہ دودھ کے کھائیں۔ انشاءاللہ چار روز میں بہت فائدہ ہوگا۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

دافع سوزاک مجرب بندہ۔ ست بیروزہ ایک تولہ دانہ الائچی سفید ایک تولہ شکر خام دو تولہ ملا کر ایک تولہ ہمراہ دودھ پاؤ بھر کے کھائے۔ سات روز میں صحت کلی ہوگی۔ غذا شیر برنج کے سوا اور کوئی چیز نہ کھائیں۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

دافع سوزاک از مجرب بندہ۔ اندری جھاڑ اس کے واسطے بہت مفید ہے کباب چینی ۶ ماشہ ریوند چینی ۶ ماشہ دارچینی ۶ ماشہ دانہ الائچی سفید ۶ ماشہ شورہ قلمی ایک تولہ نبات سفید ۲ تولہ شیر گاؤ سیر بھر میں مخلوط کر کے دو سیر پانی اس میں ڈالیں اور دن میں کئی مرتبہ استعمال کریں۔ پیشاب بہت آئے گا اور اسی روز میں فائدہ نظر آ جائے گا۔ تین روز ایسا ہی کریں اور غذا سوائے شیر برنج کے کچھ نہ کھائیں۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

دافع سوزاک از مجرب بندہ۔ کباب چینی ۲ تولہ کتھ سفید ایک تولہ بنسلوچن ایک تولہ نبات سفید ۲ تولہ سفوف کر کے ۹ ماشہ ہمراہ دودھ خام پاؤ بھر کے کھائے ترشی اور بادی اشیاء سے پرہیز کرے تین روز میں صحت کامل ہوگی۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سفوف دافع سوزاک و حرقت بول مجرب بندہ مغز تخم خیارین ۶ ماشہ مغز کدو ۶ ماشہ تخم خرفہ ۶ ماشہ تخم خشخاش ۶ ماشہ نشاستہ ۶ ماشہ کتیرہ ۶ ماشہ رب سوس ۶ ماشہ بزرالبنج ۴ ماشہ نبات سفید ۴ ماشہ سفوف کر کے ۶ ماشہ ہمراہ شربت خشخاش ۲ تولہ کے پئیں پانچ روز میں

صحت حاصل ہوگی مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سفوف دافع سوزاک و سوزش بول۔ حجر الیہود ۶ ماشہ تخم خربزہ ۶ ماشہ تخم خیارین ۶ ماشہ تخم خرفہ ۶ ماشہ مغز کدو ۶ ماشہ مغز تربوز ۶ ماشہ تخم ہلیون ۶ ماشہ خار خسک ۶ ماشہ۔ سب کو کوٹ کر سفوف تیار کریں اور ۶ ماشہ ہمراہ شکنجبین ۲ تولہ کے کھائیں سات روز ایسا ہی کرنے سے صحت حاصل ہوگی۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حب دافع سوزاک از مجرب بندہ۔ قرنفل ۳ ماشہ عاقر قرحا تین ماشہ گوکھرو تین ماشہ کافور تین ماشہ گوگل تین ماشہ افیون تین ماشہ سب کو کوٹ کر اکیس گولیاں بنائیں۔ ایک خدا کے نام پھینک دے باقی ایک صبح اور ایک شام ہمراہ پانی تازہ کے کھائے۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سفوف دافع سوزاک از مجربات حکیم ضامن علی صاحب قبلہ گاہی بندہ۔ شورہ قلمی ایک درم دانہ الائچی کلاں ایک درم دونوں کو پیس کر چھ پڑیاں بنالیں۔ ایک پڑی صبح کو ۶ ماشہ برنج ساٹھی لے کر پاؤ بھر پانی میں پیس کر دو تولہ مصری ملا کر کھائیں۔ غذا بے نمک کھائے تین روز میں اللہ صحت بخشے گا۔

## نوع دیگر:

سفوف سوزاک کہنہ از مجربات حکیم سید ضامن علی صاحب قبلہ گاہی بندہ۔ گوکھرو تین درم ہلیلہ تین درم بلیلہ تین درم آملہ تین درم زنجبیل تین درم پیتل تین درم دار چیپل تین درم موتھہ ایک درم گوگل ایک درم گوکھرو پانچ تولہ کو ایک سیر پانی میں جوش دے کر جب پاؤ بھر باقی رہے اس میں گوبر ڈال کر جوش دیں اوپر سے سب دوائیں کوٹ کر لائیں ۶ ماشہ صبح کو

ہمراہ دودھ پاؤ سیر کے کھائے بہت نفع دیتا ہے اور پانچ چار روز میں سوزاک بیخ تک جاتا رہتا ہے کیسا ہی کہنہ سوزاک ہو اس سے نہیں رہتا۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سفوف ریوندی دافع سوزاک۔ از مجرب بندہ۔ ریوند چینی ۶ ماشہ کو ہر روز شربت مصری ایک چھٹانک کے ساتھ سات روز تک کھائے۔ اللہ فضل کرے گا۔

## نوع دیگر:

سفوف دافع سوزاک از مجربات حکیم سید ضامن علی صاحب قبلہ گاہی بندہ۔ اجمود ایک درم گلنار ایک درم دونوں کو سفوف کر کے ایک درم ہمراہ لسی دودھ گاؤ کے ساتھ کھائیں تین روز میں نفع ہوگا۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سفوف دافع سوزاک از مجرب بندہ۔ کشنیز خشک ۶ ماشہ آملہ ۶ ماشہ دونوں کو سفوف کر کے ہمراہ شربت بزوری ۲ تولہ کے کھائے چار روز میں اللہ صحت بخشے گا۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سفوف دافع سوزاک از مجربات حکیم سید ضامن علی صاحب قبلہ گاہی بندہ۔ کتھ سفید ایک تولہ طباشیر ایک تولہ مصطگی ایک تولہ مغز بلوط ایک تولہ شورہ قلمی ایک تولہ مازو سبز ایک تولہ سب کو کوٹ چھان کر تین ماشہ صبح اور تین ماشہ شام ہمراہ دودھ گاؤ پاؤ بھر کے کھائیں چار روز ایسا ہی کرے اور کوئی پرہیز نہیں ہے۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سفوف دافع سوزاک از مجربات حکیم سید ضامن علی صاحب قبلہ وکعبہ بندہ۔ کباب

چینی: ایک تولہ زیرہ سفید ایک تولہ کوٹ چھان کر ۶ ماشہ ہمراہ دوغ ترش کے کھائے صبح و شام۔ تین روز میں سوزاک ہر قسم کا جاتا رہے گا۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

پچکاری دافع سوزاک از مجربات قبلہ گاہی بندہ۔ میرے تجربہ میں بھی بارہا مرتبہ آچکا ہے ہزارہا آدمی کو فائدہ ہوا ہے۔ پھٹکری سفید ایک تولہ کتھ سفید ایک تولہ دونوں کو آدھ سیر پانی میں جوش دے کر جب ایک پاؤ باقی رہے استعمال کریں۔ ہر طرح کا سوزاک سات روز کے استعمال میں جاتا رہے گا۔ بحکم خدا مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

پچکاری دافع سوزاک از مجربات حکیم سید ضامن صاحب قبلہ گاہی خاکسار۔ چھپل دراز ۶ ماشہ کتھ سفید ۶ ماشہ الائچی سفید ۶ ماشہ سب کو کوٹ کر شب کو پاؤ بھر پانی میں تر کر کے شبنم میں رکھیں دن میں تین مرتبہ پچکاری کرے تین روز میں فائدہ کثیر حاصل ہوگا۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

پچکاری دافع سوزاک از مجربات حکیم موصوف قبلہ گاہی بندہ۔ پھٹکری بریان ۶ ماشہ نیلا تھوتھا ۶ ماشہ ہلیلہ بلیلہ آملہ دو دو تولہ شب کو دو سیر پانی میں جوش دیکر جب آدھ سیر باقی رہے شبنم میں رکھ دیں۔ دن میں تین مرتبہ استعمال کریں چار روز میں فائدہ کثیر پہنچے گا۔

## نوع دیگر:

پچکاری دافع سوزاک از مجربات حکیم موصوف قبلہ گاہی خاکسار۔ لعاب اسپغول تولہ لعاب بیدانہ ۶ ماشہ رسوت ۶ ماشہ حل کر کے آدھ سیر پانی میں جوش دیں جب پاؤ بھر باقی رہے چار مرتبہ دن میں استعمال کریں انشاء اللہ فائدہ کثیر حاصل ہوگا۔ مجرب ہے۔

## نوعٔ دیگر:

پچکاری دافع سوزاک از مجربات حکیم موصوف قبلہ گاہی۔ گل سرخ ۶ ماشہ پوست انار ۹ ماشہ تخم سرو ۹ ماشہ دم الاخوائن ۹ ماشہ پھٹکری ۹ ماشہ برگ مدار تین ماشہ ایک سیر پانی میں جوش دے کر جب نصف باقی رہے دم الاخوائن اوپر سے ملا کر ایک شیشی میں ڈال دیں اور دن میں چار پانچ مرتبہ استعمال میں لائے انشاءاللہ فائدہ کثیر حاصل ہوگا۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سفوف دافع سوزاک پھٹکری بریان ۵ ماشہ نبات سفید ۵ ماشہ دونوں کو ہمراہ لسی دودھ گاؤ کے وقت پیشاب کرنے کے کھائیں تین روز میں صحت کامل حاصل ہو جائے گی۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

طلسم دافع سوزاک از مجربات حکیم موصوف قبلہ گاہی خاکسار۔ شراب برانڈی ۲ تولہ شکر خام ۲ تولہ روغن گاؤ ۲ تولہ ملا کر صبح کو کھائے انشاءاللہ ایک ہی روز میں سوزاک جاتا رہے گا اگر ایک روز میں نہ بھی جائے تو ۳ روز میں انشاءاللہ ضرور ہی جاتا رہے گا۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سفوف دافع سوزاک از مجربات حکیم محمود خان صاحب دہلوی۔ کشتہ قلعی ایک درمٔ ست گلو ایک درم ست سلاجیت ایک درمٔ الائچی خورد ایک درم پکھان بید ایک درم اصل السوس ایک درم طباشیر کبود ایک درم نبات سفید برابر وزن ملا کر سفوف تیار کریں ہر روز ۹ ماشہ کھائیں ہمراہ تازہ پانی کے۔ بہت مجرب ہے سات روز میں ہر قسم کا سوزاک جاتا رہتا ہے۔ بارہا میرے تجربہ میں بھی آچکا ہے۔

## نوع دیگر:

سفوف دافع سوزاک از مجربات حکیم محمود خان صاحب دہلوی الائچی کلاں تین ماشہ ست سلاجیت تین ماشہ سنکھیا ہولی تین ماشہ اصل السوس تین ماشہ گوکھرو تین ماشہ ست گلو تین ماشہ تخم تاج خروس تین ماشہ تال مکھانہ تین ماشہ مغز تخم خیارین تین ماشہ پکھان بید تین ماشہ جو کھار تین ماشہ طباشیر تین ماشہ سب کو کوٹ چھان کر سات ماشہ ہمراہ آب تازہ کے صبح کو کھائے سات روز تک ایسا ہی کرنے سے صحت حاصل ہوگی۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سفوف دافع سوزاک از مجربات حکیم محمود خان صاحب دہلوی اصل السوس ۶ ماشہ ست سلاجیت ۶ ماشہ شورہ قلمی ۶ ماشہ جوکھار ۶ ماشہ الائچی کلاں ۶ ماشہ گل ٹیسو ۶ ماشہ ہلدی ۶ ماشہ برگ حنا ۶ ماشہ زیرہ سفید ۶ ماشہ نبات سفید ہم وزن ملا کر سفوف کریں۔ ۶ ماشہ صبح کو ہمراہ دودھ گاؤ سیر یا تازہ پانی کے کھائیں سات روز میں ہر قسم کا سوزاک جاتا رہے گا۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سفوف دافع سوزاک از مجربات حکیم محمود خان صاحب دہلوی۔ طباشیر ۶ درم کبریت زرد ۲ درم مغز تخم خیارین ۴ درم تخم خرفہ نیم مثقال صمغ عربی ۲ درم کتیرہ دو درم ممیرہ چینی دو درم زرشک ایک درم بیدانہ چار درم افیون چار درم زراوند ۴ درم کنجد سفید ۴ درم شکر سفید ہم وزن ملا کر سفوف کریں۔ خوراک ایک مثقال ہمراہ آب سرو سات روز تک مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

پچکاری دافع سوزاک از مجربات حکیم محمود خان صاحب دہلوی۔ سفیدہ کاشغری

گلنار تین ماشہ' شب یمانی تین ماشہ' اقاقیا تین ماشہ' زاج محرق تین ماشہ' دم الاخوائن تین ماشہ' گلسرخ تین ماشہ' انار ترش تین ماشہ' کاغذ سوختہ تین ماشہ سب کو کوٹ پیٹ کر شیاف بنالیں اور ایک شیاف ہر روز استعمال میں لائیں۔ تین روز استعمال کرنے سے صحت ہوگی۔

## نوع دیگر:

شیاف دافع سوزاک و بند کشاد از مجربات حکیم محمود خان صاحب دہلوی۔ مغز بنولا دو تولہ کافور ۴ ماشہ گل ارمنی ایک تولہ پانی نیم میں شیاف بنا کر علیل میں رکھیں اور اوپر سے لنگوٹا باندھیں تین روز اس عمل میں مشغول رہیں انشاء اللہ فائدہ کثیر حاصل ہوگا مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

خساندہ دافع سوزاک از مجربات مولوی عبدالرشید صاحب ساکن اورنگ آباد دکن۔ حجر الیہود ایک عدد زیرہ سفید ۹ ماشہ کباب چینی ۶ ماشہ سرکلی ۶ ماشہ سب کو کوٹ چھان کر شب کو پاؤ بھر پانی میں تر کر کے صبح کو مالش کر کے پئیں تین روز میں انشاء اللہ فضل ہو جائے گا۔

## نوع دیگر:

حب دافع سوزاک و جریان منی از مجربات حکیم سید ضامن علی صاحب قبلہ و کعبہ خاکسار۔ صندل سفید ایک دام زرد چوب ۱۱ دام زرد طباشیر ۶ ماشہ آملہ شیر پروردہ ۲ تولہ سب کو کوٹ چھان کر شہد ۴ تولہ میں ملا کر گولیاں برابر بیر جنگلی کی بنائیں ایک صبح اور ایک شام ہمراہ پانی تازہ کے کھائیں سات روز تک کھائیں غذا سوائے شیر برنج کے اور کچھ نہ کھائیں۔ بہت مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سفوف دافع سوزاک اور مجربات حکیم موصوف قبلہ گاہی بندہ۔ شاخ گوزن سوختہ ۵ ماشہ' کتیر ۱۵ ماشہ سفوف کر کے ہمراہ پانی کے کھائیں اور خوراک نان گندم و مسکہ گاؤ تین

روز میں انشاء اللہ کیسا ہی سخت سوزاک ہو دور ہو جائے گا۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حب دافع سوزاک از تجربات بندہ۔ ہزار ہا آدمیوں پر تجربہ کیا گیا ہے بفضل خدا صحت حاصل ہوئی ہے۔ چربی شیر ایک تولہ روغن بھلاوا ۱۶ ماشہ مشک خالص تین ماشہ ست لوبان تین ماشہ ست گلو تین ماشہ طباشیر چھ ماشہ دانہ الائچی سفید تین ماشہ ورق نقرہ طلا ڈیڑھ ماشہ کشتہ قلعی ایک تولہ گولیاں برابر نخود کے بنائیں۔ ایک صبح اور ایک شام ہمراہ دودھ پاؤ آثار کے کھائیں۔ خوراک گوشت خوب کھائیں تین روز میں انشاء اللہ فضل حاصل ہو جائے گا۔ بہت مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سفوف دافع سوزاک از تجربات بندہ جو ایک روز میں سوزاک جاتا رہتا ہے بنسلوچن ۶ ماشہ مشک خالص ڈیڑھ ماشہ کشتہ قلعی ۲ ماشہ روغن صندل ۲ تولہ ملا کر کھائیں اوپر سے نبات سفید آدھ پاؤ کا شربت بنا کر پئیں۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

روغن بیروزہ دافع سوزاک از تجربہ بندہ۔ بیروزہ تر آدھ پاؤ کباب چینی ۲ تولہ موم سفید ۲ تولہ ملا کر روغن نکال لیں اور ایک بوند بتاشہ میں ملا کر ہر روز صبح کے وقت سات روز تک کھائیں اور نمک سے بالکل پرہیز کریں۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سفوف دافع سوزاک از تجربات بندہ۔ ست بیروزہ ایک تولہ بنسلوچن ایک تولہ دانہ الائچی خورد ایک تولہ نخود بریان ایک تولہ کباب چینی ایک تولہ سب کو کوٹ کر سفوف کر کے ۶ ماشہ صبح اور ۶ ماشہ شام ہمراہ لسی دودھ کے کھائیں پانچ روز میں انشاء اللہ تعالے استعمال

میں لانے سے صحت کلی حاصل ہو جائے گی۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

دافع سوزاک از تجربات بندہ۔ برگ نرسل ۲ تولہ برادہ جھاؤ ایک تولہ گندم ایک تولہ نیم آثار پانی میں تر کر کے صبح کو آب زلال اس کا پئیں تین روز استعمال میں لانے سے صحت حاصل ہوگی۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سفوف دافع سوزاک از مجربات حکیم سید قاسم حسین صاحب ساکن امروہی۔ نشاستہ گندم ۶ ماشہ کتیرہ ۶ ماشہ صمغ عربی ۶ ماشہ دالا خوائن ۶ ماشہ کباب چینی ۲ تولہ نبات سفید ہم وزن ملا کر سفوف کر کے ۶ ماشہ ہمراہ شیر تخم خیارین ۶ ماشہ تخم خربزہ ۶ ماشہ خارخسک ۶ ماشہ پاؤ بھر پانی میں نکال کر نبات سفید ۲ تولہ ملا کر پئیں ۷ روز میں خدا صحت بخشے گا۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

مجربات حکیم سید قاسم حسین صاحب۔ دافع سوزاک بیخ جوار ۲ تولہ شب کو تر کر کے صبح کو اس کا آب زلال پئیں سات روز میں اللہ فضل کرے گا۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سفوف دافع سوزاک از مجربات بندہ۔ بنسلوچن ایک تولہ مصطگی ایک تولہ کباب چینی ایک تولہ دارچینی ۶ ماشہ پکھان بید ۶ ماشہ سنگھاڑہ خشک ۶ ماشہ نشاستہ ۶ ماشہ اصل السوس ۶ ماشہ سالم مصری ۶ ماشہ ست گلو ۶ ماشہ تخم توری ایک تولہ تخم املی مقشر ایک تولہ سب کو کوٹ چھان کر سفوف کر کے ۶ ماشہ ہمراہ دودھ کے کھائیں چار روز میں ہی انشاءاللہ صحت ہو جائے گی۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

ازمجربات حکیم شریف خان صاحب دہلوی۔ دافع سوزاک بیخ کیلا ۶ ماشہ پوست بیخ پھالسہ ۶ ماشہ تخم خیارین ۶ ماشہ اصل السوس ۶ ماشہ نبات سفید ۲ تولہ سب کو پیس کر شیرہ نکال کر صبح کو پئیں تین روز میں انشاءاللہ صحت ہوجائے گی۔ مجرب ہے۔

## ایضاًدافع سوزاک:

ازمجربات حکیم موصوف۔ گل گیرو ایک دام دال نخود بمعہ پوست ایک دام پانی نیم پاؤ میں شب کو تر کر کے صبح اس کا شیرہ نکال لیں اور پئیں اگر پیاس معلوم ہو تو دودھ گاؤ کا جس قدر چاہے پئیں۔ تین روز میں انشاءاللہ ہر قسم کا سوزاک جاتا رہے گا۔

## سفوف واقع سوزاک:

ازمجربات حکیم شریف خان صاحب دہلوی۔ طباشیر ۴ ماشہ دانہ الائچی خورد ۲ ماشہ ست گلو ۲ ماشہ کباب چینی ۳ ماشہ کشتہ قلعی ایک ماشہ ست سلاجیت تین ماشہ ان سب ادویہ کو سفوف کر کے ہمراہ شیرہ تخم خیارین ۶ ماشہ کے کھائیں اسی طرح تین روز کریں انشاءاللہ صحت ہوجائے گی۔ مجرب ہے۔

## سفوف:

دافع سوزاک ازمجربات حکیم شریف خان صاحب دہلوی۔ کشتہ قلعی ۲ ماشہ الائچی خورد دو ماشہ طباشیر ۲ ماشہ کباب چینی ۲ ماشہ سب کو پیس کر سفوف کر کے پہلے روز ایک ماشہ دوسرے روز ۲ ماشہ تیسرے روز تین ماشہ ہمراہ شیرہ تخم خیارین و شیرہ تخم خربزہ چھ چھ ماشہ کے کھائیں۔ تین روز میں انشاءاللہ صحت کامل ہوجائے گی۔ بہت مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سفوف دافع سوزاک از تجربات حکیم موصوف۔ ست سلاجیت ایک تولہ موصلی سیاہ نو ماشہ آملہ نو ماشہ تخم جلملی چار ماشہ تج ایک ماشہ۔ ان سب ادویہ کو کوٹ کر سفوف بنائیں اور سات ماشہ ہمراہ شیرہ خیارین کے کھائیں سات روز میں اللہ صحت بخشے گا۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سفوف دافع سوزاک از تجربات حکیم شریف خان صاحب دہلوی۔ ست گلو ایک تولہ ست سلاجیت ایک تولہ الائچی خورد ایک تولہ پکھان بید ایک تولہ تال مکھانہ ایک تولہ قلمی کشتہ ایک تولہ بنسلوچن ایک تولہ نبات سفید ہم وزن ملا کر سفوف کریں اور ۴ ماشہ صبح اور ۹ ماشہ شام خوراک کریں۔ انشاء اللہ تین چار روز میں فائدہ کثیر حاصل ہوگا۔ مجرب ہے۔

## سفوف:

دافع سوزاک از تجربات حکیم شریف خان صاحب دہلوی۔ سلاجیت ۶ ماشہ ست گلو ۶ ماشہ الائچی کلاں چھ ماشہ بنسلوچن ۶ ماشہ کتھ سفید ۶ ماشہ لسوڑہ ۶ ماشہ خس ۶ ماشہ ان سب ادویہ کو کوٹ کر سفوف بنائیں اور ۹ ماشہ صبح اور ۹ ماشہ شام ہمراہ آب تازہ کے کھائیں۔ سات روز میں انشاء اللہ صحت ہوگی۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سفوف اندمال قرحہ سوزاک و مثانہ و گردہ از مجربات حکیم شریف خان صاحب دہلوی۔ کتیرہ ۲ ماشہ دم الاخوین ۲ ماشہ گل ارمنی ۲ ماشہ طباشیر ۲ ماشہ رب السوس ۲ ماشہ گل مختوم ۲ ماشہ گلنار ۲ ماشہ حب کاکنج ۲ ماشہ تخم خشخاش ۲ ماشہ نشاستہ ۲ ماشہ تخم خیارین تین ماشہ مغز تخم کدو تین ماشہ تخم خرفہ تین ماشہ مغز تخم خربزہ تین ماشہ ریوند چینی ایک ماشہ ان سب ادویہ کو کوٹ کر سفوف بنائیں اور ۶ ماشہ صبح اور ۶ ماشہ شام ہمراہ آب تازہ کے کھائیں سات روز ایسا ہی

کریں۔انشاء اللہ صحت ہوگی۔مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

خساندہ دافع سوزاک ازمجربات حکیم شریف خان صاحب دہلوی۔گل ٹیسوایک تولہ کباب چینی ایک تولہ جوکھار ایک تولہ شورہ قلمی ایک تولہ الائچی کلاں ایک تولہ اصل السوس ایک تولہ تخم کشنیز ۶ ماشہ زیرہ سفید ۶ ماشہ برگ حنا ۶ ماشہ آملہ ۶ ماشہ نبات سفید ہموزن ملاکر سفوف کریں۔شب کو ۲ تولہ لے کر پاؤ سیر پانی میں تر کر کے صبح کو چھان کر صاف کر کے پئیں اور سات روز تک استعمال میں لائیں۔انشاء اللہ فائدہ کثیر ہوگا۔مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سفوف دافع سوزاک جدید تجربہ بندہ۔رال سفید ایک تولہ پوست خشخاش ایک تولہ سنگ جراحت ایک تولہ تج ۶ ماشہ نبات سفید دوتولہ۔ان سب ادویہ کوسفوف کر کے چھ ماشہ صبح اور چھ ماشہ شام ہمراہ آب تازہ کے کھائیں پانچ چھ روز استعمال میں لانے سے انشاء اللہ بالکل فائدہ ہوگا۔مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

اندری جھاڑ دافع سوزاک ازمجربات حکیم محمود خان صاحب دہلوی۔برگ مولی کا پانی پاؤ آثار نکال کر اور اس میں شورہ قلمی ۶ ماشہ ملا کر پئیں ایک روز میں مادہ سوزاک کوصاف کردے گا۔مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

شربت دافع سوزاک ازمجربات حکیم شریف خان صاحب دہلوی۔گوکھر وتازہ پاؤ سیر کوٹ کرتازہ پانی میں پکائیں جب قریب پاؤ سیر کے تب شہد خالص پاؤ سیر قند سیاہ سفید آدھ سیر ملا کر قوام پکائیں خوراک ۲ تولہ صبح اور ۲ تولہ شام پئیں۔انشاء اللہ سات روز میں

فائدہ کثیر حاصل ہوگا۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

شربت کاکنج دافع سوزاک و سوزش بول از مجربات حکیم شریف خان صاحب دہلوی۔ انیسوں ۲ درم تخم کرفس ۲ درم پرسیاوشان پانچ درم گل بنفشہ پانچ درم خارخسک سات درم کاکنج دس درم تخم خیارین بیس درم قند سفید تین پاؤ بطریق معمول شربت پکائیں اور ۲ تولہ روزمرہ صبح کے وقت پئیں۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سکنجبین دافع سوزاک و سنگ گردہ و مثانہ از مجربات حکیم شریف خان صاحب دہلوی۔ شب یمانی ۲ درم سرکہ پانچ درم ایک رات دن سرکہ میں تر کر کے صاف کریں اور قند سفید تین پاؤ ملا کر قوام پکائیں۔ خوراک ۲ تولہ صبح اور ۲ شام ہمراہ عرق خارخس آدھ پاؤ کے پئیں۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

شربت دافع سوزاک و سنگ گردہ و درد مثانہ از مجربات حکیم سید ضامن علی صاحب قبلہ گاہی خاکسار۔ پوست بیخ کبر ۲ تولہ پوست ترب دو تولہ بادآورد ۲ تولہ پوست رازیانہ ۲ تولہ بیخ کرفس ۲ تولہ خارخسک ۲ تولہ فطراسالیون ۲ تولہ بلیون ۲ تولہ اسارون ۲ تولہ خشک مرلع دو تولہ بیخ حماض ۲ تولہ گل سرخ ۲ تولہ پرسیاؤشان ۲ تولہ اسقولون دو تولہ قندریون دو تولہ عنب الثعلب دو تولہ قیصوم دو تولہ نانخواہ دو تولہ ریشہ خطمی دو تولہ کوکنار دو تولہ سنبل الطیب دو تولہ دارچینی دو تولہ انجیر زرد تیس عدد۔ ان سب ادویہ کو کوٹ کر تین سیر پانی میں جوش دیں جب تیسرا حصہ باقی رہے دو سیر قند سفید ملا کر قوام بنائیں۔ سرکہ انگوری دس مثقال بورہ ارمنی ۵ تولہ تخم ترب ۵ تولہ حجر الیہود ۵ تولہ ریوند چینی ۲ تولہ پیس کر اوپر سے ملا دیں تین تولہ صبح

اور تین تولہ شام پئیں انشاء اللہ چار پانچ روز میں صحت ہو جائے گی۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

شربت بلیون دافع سنگ گردہ و مثانہ و ریگ مثانہ و سوزاک از مجربات حکیم شریف خان صاحب دہلوی بلیون تیس مثقال دس سیر پانی میں جوش دے کر جب آدھ سیر باقی رہ جائے، قند سفید ۲ سیر ملا کر قوام کریں ۲ تولہ صبح اور ۲ تولہ شام سات روز تک استعمال میں لائیں۔ انشاء اللہ صحت حاصل ہوگی۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سفوف دافع سوزاک و قرعہ مثانہ و گردہ و تقطیر البول و سلسل بول از مجربات حکیم شریف خان صاحب دہلوی۔ گل ارمنی دو درم، کشنیز خشک دو درم صمغ عربی دو درم، تخم حماض دو درم، کاہو دو درم، کندر دو درم شاہ بلوط بریان ۱۵ درم سب کو کوٹ چھان کر سفوف بنائیں۔ خوراک ۲ مثقال ہمراہ آب تازہ سات روز تک کھائیں۔ انشاء اللہ صحت ہوگی۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سفوف دافع سوزاک از مجربات حکیم سید ضامن علی صاحب والد ماجد خاکسار۔ کونپل درخت بڑ ۴ تولہ سایہ میں خشک کر کے برابر اس کے شکر خام ملا کر ۶ ماشہ صبح ۶ ماشہ شام ہمراہ لسی دودھ کے سات روز تک کھائیں انشاء اللہ چار روز میں صحت حاصل ہو جائے گی۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سفوف دافع سوزاک از مجربات بندہ حجر الیہود ۲ ماشہ سنگ سرماہی ۲ ماشہ تخم ترب ۲ ماشہ حب القلت ۲ ماشہ سفوف کر کے شربت کثوث ۲ تولہ میں ملا کر پہلے کھائیں اوپر سے

شیرہ تخم خربزہ ایک تولہ پاؤ بھر پانی میں نکال کر چار پانچ روز تک استعمال میں لائیں۔ انشاء اللہ صحت ہو جائے گی۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

خساندہ دافع سوزاک و دردمثانہ از مجربات حکیم شریف خان صاحب دہلوی۔ پوست بیخ کبر ۲ تولہ حب بلسان ایک تولہ قرومانہ ایک تولہ زراوند مدحرج ایک تولہ ابہل ایک تولہ فوہ ایک تولہ کرفس ایک تولہ دوقو ایک تولہ سب کو کوٹ چھان کر ایک مثقال ساتھ ماء لاصول آدھ پاؤ کے کھائیں اور تھوڑا اساعلیل میں ڈالیں۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سفوف دافع سوزاک و بول الدم و دردمثانہ از مجربات والد خاکسار۔ چشمیز ج ۲ تولہ کوٹ کر برابر شکر خام ملا کر ۶ ماشہ ہمراہ پانی برادہ صندل کے پیئیں۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

دافع ذیابیطس از مجربات حکیم سید ضامن علی صاحب قبلہ گاہی خاکسار۔ ہلیلہ بلیلہ آملہ تین تین ماشہ اکرہ تین ماشہ املتاس تین ماشہ پاؤ بھر پانی میں جوش دیکر سات روز تک پیئیں۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

دافع ذیابیطس از مجربات حکیم شریف خان صاحب دہلوی۔ گلو تین ماشہ نکھار تین ماشہ خرمہ تین ماشہ شہد ۲ تولہ پاؤ بھر پانی میں جوش دیکر سات روز تک پیئیں انشاء اللہ فائدہ ہو گا۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

دافع ذیابیطس از مجربات حکیم محمود خان صاحب دہلوی گلو خشک تین ماشہ شکرتری تین ماشہ ملا کر صبح کو ہمراہ آب تازہ کے کھائیں تین روز تک استعمال کرنے سے انشاء اللہ صحت حاصل ہو جائے گی۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

دافع سوزش بول از مجربات حکیم شریف خان صاحب دہلوی۔ آب درخت کیلہ قریب آدھ پاؤ کے لے کر شب کو شبنم میں رکھیں صبح کو دو تولہ مصری اس میں ڈال کر پئیں انشاء اللہ اسی ایک روز میں صحت ہو جائے گی۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سفوف دافع سوزاک از مجربات حکیم سید ضامن علی صاحب قبلہ گاہی خاکسار سنگ جراحت ایک تولہ کتھ سفید ایک تولہ دونوں کو ایک مٹی کے برتن میں رکھ کر گل حکمت کر کے پانچ سیر آپلہ کی آگ دیں جب سوختہ ہو جائے تو ۶ ماشہ ہمراہ شیرہ برگ شیشم ایک تولہ کے کھائیں انشاء اللہ تین چار روز میں صحت ہو گی۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

دافع سوزاک مجربات سائیں چبہ شاہ صاحب از مقام بمبئی۔ صدف سوختہ تین ماشہ ہمراہ لسی گاؤ کے دونوں وقت کھائیں چار روز میں انشاء اللہ صحت ہو گی۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سرمہ دافع سوزاک گل سپیاری ایک تولہ عرق گلاب ایک سیر میں حل کر کے سرمہ بنائیں اور ہر دو وقت آنکھوں میں ڈالیں' انشاء اللہ سات روز میں صحت حاصل ہو گی۔

مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

کاجل دافع سوزاک از مجربات حکیم سید بہادر علی شاہ صاحب دادا بزرگوار خاکسار۔ میرے تجربہ میں بھی بارہا مرتبہ آچکا ہے' بہت درست ہے۔ برادہ سینگ کہنہ گاؤ ۲ تولہ برادہ سینگ جوان گاؤ پیش ۲ تولہ دونوں کو اول سبمل کی روئی میں بتی بنا کر چراغ میں روشن کریں اور اُس کے دھوئیں کو مثل کاجل کے ایک برتن مٹی میں لیں اور دن میں تین مرتبہ آنکھوں میں لگائے۔ سات روز میں انشاءاللہ صحت ہوگی۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

دافع بول الدام از مجربات حکیم سید ضامن علی قبلہ گاہی خاکسار۔ برگ انار شیریں تین ماشہ بیخ انجبار تین ماشہ دونوں کو پانی میں حل کر کے شربت انار ۲ تولہ ملا کر پئیں تین روز میں اللہ فضل کر دے گا۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

دافع درد مثانہ درد گردہ از علامت سوزاک از مجربات بندہ۔ چوب درخت انگور ۶ ماشہ' مغز تخم خربوزہ چھ ماشہ' مغز تخم کدو چھ ماشہ' تخم کلتھی چھ ماشہ' تانخواہ چھ ماشہ' تخم ترب ۶ ماشہ' تخم کرفس ۶ ماشہ' زیرہ سفید ۶ ماشہ' مغز بادام تلخ ۶ ماشہ ان سب کو سفوف کر کے ہمراہ شربت خربزہ کے سات روز تک استعمال میں لائیں۔

## ترکیب:

شربت خربوزہ تخم' خربزہ دس تولہ' شکر سرخ تین پاؤ' قوام کر کے شربت بنائیں۔

مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

پچکاری دافع سوزاک جو ہزارہا آدمی پر تجربہ ہوا ہے۔ ہلیلہ بلیلہ آملہ ایک ایک تولہ گل ملتانی ایک تولہ رسوت ایک تولہ پھٹکوی بریان ایک تولہ نیلہ تھوتھا ایک تولہ اسبغول ایک تولہ دام الاخوائن ایک تولہ کتھ سفید ایک تولہ سب کو کوٹ کر ایک سیر پانی میں شب کو تر کریں اور صبح کو آب زلال نکال کر دن میں تین مرتبہ پچکاری کریں۔ اللہ چاہے تو سات روز میں بیس برس کا سوزاک جاتا رہے گا۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

ترکیب عمدہ دافع سوزاک از مجربات حکیم سید ضامن علی صاحب والد ماجد خاکسار۔ پوست انبہ ۲ تولہ چونہ خوردنی تین ماشہ آب تازہ پاؤ سیر میں شب کو تر کر کے صبح آب زلال اس کا نکال کر استعمال میں لائیں سات روز تک ایسا ہی کریں۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

دافع سوزاک از مجربات حکیم سید ضامن علی صاحب قبلہ گاہی خاکسار۔ برگ خارخسک ایک تولہ برگ انبہ ایک تولہ برگ شیشم ایک تولہ شیرہ نکال کر رال سفید تین ماشہ کھا کر اوپر سے پئیں اور سات روز تک استعمال میں لائیں انشاء اللہ تعالیٰ فضل ہو جائے گا۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

دافع سوزاک از تجربات بندہ۔ چوٹ پرانا صد سالہ ایک تولہ کنکرا ایک تولہ دونوں کو پانی میں شب کو تر کر کے صبح آب زلال اس کا نکال کر ۲ ماشہ مصری ملا کر پئیں۔ مجرب ہے۔

﴿باب سوئم﴾

# جریان منی ومزی دودی وامساک کے بیان میں



## سفوف:

دافع جریان منی از مجربات بندہ۔ پکھان ایک تولہ بہمن سفید ایک تولہ بہمن سرخ ایک تولہ بنسلوچن ایک تولہ ست گلو ایک تولہ موصلی سیاہ ایک تولہ موصلی سفید ایک تولہ سبوس اسپغول ایک تولہ تال مکھانہ ایک تولہ ستاور ایک تولہ گلسرخ ایک تولہ الائچی کلاں ایک تولہ کشتہ قلعی ایک تولہ شکر خام ہم وزن ملا کر سفوف بنائیں اور ایک تولہ صبح اور ایک تولہ شام ہمراہ دودھ گاؤ پاؤ سیر شہد ۲ تولہ کے کھائیں۔ سات روز استعمال میں لانے سے فائدہ کثیر حاصل ہوگا۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سفوف دافع جریان منی از مجربات بندہ۔ پوست میدہ ایک تولہ تخم بکائن ایک تولہ تال مکھانہ ایک تولہ، خارخسک ایک تولہ، خیارین ایک تولہ، بیخ بند ایک تولہ، گوند ببول ایک تولہ، گوند پلاس ایک تولہ الم مصری ایک تولہ سب کو کوٹ کر ہم وزن شکر خام ملا کر سفوف بنائیں ایک تولہ صبح ایک تو۔ شام ہمراہ دودھ گاؤ پاؤ بھر کے کھائیں سات روز میں انشاء اللہ استعمال کرنے سے صحت کامل ہوگی۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حلوا موجرس دافع جریان منی درد گردہ درد کمر و باہ از تجربات مولوی علی حسین صاحب۔ زعفران ڈیڑھ ماشہ جوز بوا اڑھائی ماشہ بسباسہ اڑھائی ماشہ دارچینی ۵ ماشہ دانہ الائچی خورد ۵ ماشہ کرنفل ۵ ماشہ زنجبیل ۵ ماشہ، پیپل دراز ۶ ماشہ پوست بیخ اونٹ کٹارہ ۱، ایک

تولہ تال مکھانہ ایک تولہ' موصلی سیاہ ایک تولہ مجیٹھ ایک تولہ گوند ڈھاک ایک تولہ مغز تخم اٹنگن ایک تولہ مغز نارجیل ایک تولہ' مغز پستہ اڑھائی تولہ' مغز چلغوزہ اڑھائی تولہ' مغز اخروٹ اڑھائی تولہ' مغز بادام اڑھائی تولہ آردموچرس ۵ تولہ آردسنگھاڑہ پانچ تولہ ارد ماش مقشر ۵ تولہ نشاستہ گندم ۵ تولہ شہد خالص ۵ تولہ روغن گاؤ پاؤ سیر شیر گاؤ تین پاؤ سفید ایک سیر ورق نقرہ چالیس عدد ورق طلا دس عدد پہلے آردموچرس آردسنگھاڑہ و آرد ماش مقشر و نشاستہ ان سب کو روغن میں بریاں کریں پھر شیر گاؤ تین پاؤ میں آردموچرس کو پکائیں جب خشک ہو جائے تو قوام مصری کا کر کے حلوا بنائیں پانچ تولہ صبح کو ہمراہ دودھ گاؤ پاؤ سیر کے کھائیں۔ سات روز میں بہت ہی فائدہ کثیر حاصل ہوگا۔ پرہیز ترشی بادی سے کریں۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سفوف دافع جریان منی دست گلو ۲ تولہ عاقرقرحا ایک تولہ شکر سفید ہم وزن ملا کر ایک تولہ صبح کو ہمراہ دودھ گاؤ پاؤ سیر کے سات روز تک کھائیں۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سفوف دافع جریان منی از مجربات قبلہ گاہی خاکسار۔ گوکھرو کلاں ایک تولہ موچرس ایک تولہ تال مکھانہ ایک تولہ لک مغسول ایک تولہ گوند ڈھاک ایک تولہ ہم وزن شکر سفید ملا کر صبح کو ایک تولہ ہمراہ دودھ گاؤ پاؤ سیر کے سات روز تک استعمال میں لائیں۔ انشاء اللہ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سفوف دافع جریان منی و بند کشاد از مجربات حکیم سید ضامن علی شاہ صاحب قبلہ گاہی خاکسار۔ برگ ببول ایک تولہ' گل ببول ایک تولہ' گوند ببول ایک تولہ' چھال ببول ایک تولہ

تخم بول ایک تولہ۔ ہم وزن شکر ملا کر سفوف بنائیں اور ایک تولہ ہر روز صبح کے وقت ہمراہ دودھ گاؤ پاؤ سیر کے نہار کھائیں اور ترشی و بادی سے پرہیز کریں۔ سات روز تک استعمال میں لانے سے انشاء اللہ تعالیٰ صحت ہوگی۔



## نوع دیگر:

سفوف دافع جریان منی از مجربات حکیم سید ضامن علی شاہ صاحب والد خاکسار۔ موصلی سمبل ایک تولہ موصلی سفید ایک تولہ موصلی سیاہ ایک تولہ و بہمن سرخ ایک تولہ ستاور ایک تولہ تخم گزر ایک تولہ تخم گند ایک تولہ تخم پیاز ایک تولہ تخم شلغم ایک تولہ اندر جو شیریں ایک تولہ ثعلب مصری ایک تولہ شقاقل ایک تولہ ان سب کو سفوف کر کے ایک تولہ صبح اور ایک تولہ شام ہمراہ دودھ گاؤ پاؤ سیر کے شہد دو تولہ ملا کر کھائیں سات روز میں انشاء اللہ صحت ہو جائے گی۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سفوف دافع جریان منی از مجربات حکیم سید ضامن علی شاہ صاحب والد ماجد خاکسار۔ اندر جو شیریں ایک تولہ تال مکھانہ ایک تولہ بیج بند ایک تولہ تخم سریالی ایک تولہ مغز تخم کونج ایک تولہ موچرس ایک تولہ گوند ڈھاک ایک تولہ ہم وزن شکر خام ملا کر ایک تولہ صبح ہمراہ دودھ گاؤ پاؤ سیر کے ساتھ سات روز تک کھائیں۔ انشاء اللہ صحت ہوگی۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سفوف دافع جریان منی از تجربات بندہ۔ بروزہ خشک ۲ تولہ دانہ الائچی کلاں ایک تولہ طباشیر ایک تولہ سفوف کر کے ۶ ماشہ صبح کو دو تولہ شہد میں ملا کر کھائیں۔ تین چار روز میں انشاء اللہ صحت ہوگی۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سفوف دافع جریان منی از تجربات بندہ۔ گوند پلاس پانچ تولہ میدہ لکڑی پانچ تولہ دونوں کو سفوف بنا کے ایک تولہ صبح اور ایک تولہ شام ہمراہ دودھ گاؤ کے کھائیں۔ پانچ روز میں انشاءاللہ صحت ہوگی۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حب دافع جریان منی از تجربات بندہ سندرس ایک تولہ جا پھل ایک تولہ افیون ۶ ماشہ سب کو ملا کر آرد گندم میں لپیٹ کر آگ میں پکائیں پھر گولیاں برابر نخود کے بنالیں سات روز تک ایک صبح اور ایک شام ہمراہ پانی کے استعمال میں لائیں۔ انشاءاللہ فائدہ ہوگا۔

## نوع دیگر:

حلوہ دافع جریان منی از تجربات حکیم سید ضامن علی شاہ صاحب والد باجد خاکسار۔ گوند پلاس ۵ تولہ قبر سیاہ ۵ تولہ زرد چوب ۵ تولہ زنجبیل ۵ تولہ خرمہ خشک ملتانی ۱۰ تولہ روغن گاؤ آدھ پاؤ میں بریاں کر کے قند سیاہ آدھ سیر میں قوام کر کے حلوہ بنائیں اور دو تولہ صبح کو ہمراہ دودھ گاؤ پاؤ سیر اور شہد ۲ تولہ کے کھائیں سات روز تک استعمال میں لانے سے فائدہ کثیر ہوگا۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سفوف پیاز دافع جریان منی سرعت انزال تجربہ بندہ از مجربات والد خاکسار پیاز پاؤ آثار تراش کر چھوٹا چھوٹا کر کے سایہ میں خشک کریں۔ بعد ازاں اس کو پیس کر ہم وزن اس کے شکر خام ملا دیں ۶ ماشہ صبح اور ۶ ماشہ شام ہمراہ دودھ گاؤ پاؤ آثار کے کھائیں۔ ترشی و بادی چیز سے پرہیز کریں سات روز تک استعمال میں لانے سے صحت ہوگی۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سفوف دافع جریان منی از مجربات حکم موصوف والد خاکسار۔ جوزبوا چھ ماشہ عاقرقرحا ٦ ماشہ خارخسک ٦ ماشہ تخم کونچ ٦ ماشہ پوست کیکر ٦ ماشہ ان سب ادویہ کو کوٹ کر سفوف بنالیں اور صبح کو ٦ ماشہ دو تولہ شہد میں ملا کر کھائیں اور اوپر سے دودھ گاؤ پاؤ آثار پئیں اور ترشی بادی سے پرہیز کریں۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سفوف دافع جریان منی از مجربات بندہ۔ سریالی ٣ ماشہ رال سفید تین ماشہ شکر سرخ ایک تولہ سفوف بنا کر صبح کو ٦ ماشہ ہمراہ دودھ کے کھائیں سات روز تک استعمال کرنے سے فائدہ کثیر ہوگا۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حب دافع جریان منی و مزی از مجربات بندہ تج ٢ تولہ افیون ٢ ماشہ دونوں کو ملا کر گولیاں برابر نخود کے بنالیں اور ایک صبح اور ایک شام ہمراہ پانی کے کھائیں ترش اور بادی اشیاء سے پرہیز کریں سات روز تک استعمال میں لانے سے فائدہ کثیر حاصل ہوگا۔ انشاء اللہ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سفوف دافع جریان منی از تجربات بندہ۔ میدہ لکڑی دو تولہ صمغ پلاس دو تولہ سفوف کر کے ہمراہ دودھ کے ٦ ماشہ صبح کو کھائیں سات روز تک کھانے سے انشاء اللہ فائدہ معلوم ہو جائے گا۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سفوف دافع جریان منی از مجربات حکیم موصوف والد خاکسار گل کیکر ایک تولہ نخود بریان ایک تولہ رال سفید ایک تولہ سفوف کر کے ایک تولہ صبح کو ہمراہ دودھ بکری کے کھائیں سات روز تک استعمال میں لانے سے فائدہ کلی ہوگا۔ انشاءاللہ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سفوف دافع جریان منی از مجربات حکیم محمود خان صاحب دہلوی۔ بیج بند سیاہ تین دام تخم بلبل تین دام گوکھرو ۶ دام تال مکھانہ چھ دام اندر جو شیریں ۶ دام لسوڑہ بیس دام سب کو کوٹ چھان کر سفوف بنا کر ہم وزن شکر ملالیں ایک تولہ صبح کو ہمراہ آب تازہ کے کھائیں سات روز میں انشاءاللہ فضل ہوگا۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سفوف دافع جریان منی از مجربات حکیم شریف خان صاحب دہلوی۔ چھال ڈھاک ایک تولہ چھال مولسری ایک تولہ چھال گولر ایک تولہ گوند سمل ایک تولہ موصلی سمل ایک تولہ فوہ ایک تولہ گوند ببول ایک تولہ گوند ڈھاک ایک تولہ گوند گولر ایک تولہ نخود بریان ایک تولہ کوٹ چھان کر سفوف تیار کریں اور ہم وزن شکر ملالیں خوراک ایک تولہ صبح اور ایک شام ہمراہ دودھ گاؤ آثار کے کھائیں سات روز تک استعمال میں لانے سے انشاءاللہ فضل ہو جائے گا۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سفوف دافع جریان منی از مجربات حکیم شریف خان صاحب دہلوی۔ شقاقل مصری ایک درم ثعلب مصری ایک درم مصطگی ایک درم دارچینی ایک درم بنسلوچن ایک درم تج ایک درم تال مکھانہ ایک درم گوکھرو ایک تولہ سپستان ایک دام سنگھاڑہ خشک ایک دم نبات سفید تین

دام ان سب ادویہ کو ملا کر سفوف بنا کر ۱۴ پڑیاں بنالیں ایک صبح اور ایک شام استعمال میں لائیں انشاءاللہ صحت ہوگی۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سفوف دافع جریان منی از مجربات حکیم سید ضامن علی شاہ صاحب والد خاکسار۔ خارخسک مربع ایک تولہ پانی تازہ میں خارخسک کو تر کر کے سایہ میں خشک کریں اور ہم وزن شکر ملا کر ۶ ماشہ صبح اور ۶ ماشہ شام ہمراہ دودھ گاؤ پاؤ آثار کے کھائیں۔ ترش اور بادی چیز سے پرہیز کریں۔ انشاءاللہ صحت ہوگی۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سفوف دافع جریان منی از مجربات بندہ۔ تخم تمر ہندی پانچ تولہ پانی میں تر کر کے مقشر کریں اور برابر اس کے مغز بکائن وصندل سفید نبات سفید برابر سب کی ڈال کر سفوف بنائیں۔ خوراک ۶ ماشہ صبح کو ہمراہ پانی تازہ کے کھائیں میرے تجربہ میں بھی آیا ہے۔ انشاء اللہ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حب دافع جریان منی از مجربات حکیم سید ضامن علی شاہ صاحب والد خاکسار۔ تمر ہندی مقشر ۲ تولہ تخم کرفس ۲ تولہ اسبند ۲ تولہ قرنفل ۲ تولہ کوٹ کر گولیاں برابر نخود کے بنائیں۔ ایک صبح اور ایک شام ہمراہ آب تازہ کے کھائیں سات روز تک استعمال میں لانے سے فائدہ کثیر حاصل ہوگا۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سفوف دافع جریان منی از مجربات حکیم سید ضامن علی شاہ صاحب والد خاکسار۔ تخم جرجر ایک تولہ خربزہ ایک تولہ تخم ترب ایک تولہ سب کو کوٹ کر سفوف بنائیں اور ایک تولہ

ہمراہ دودھ گاؤ کے کھائیں سات روز تک استعمال کرنے سے فائدہ کثیر ہوگا انشاء اللہ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حلوا دافع جریان منی از مجربات حکیم شریف خان صاحب دہلوی' فوفل سات مثقال نیمکوفتہ کر کے ایک پیالہ پانی میں تر کریں۔ دارچینی' مثقال بیضہ مرغ چار عدد' مغز پستہ ۲ مثقال نبات سفید ۴ تولہ بطریق معمول حلوا بنائیں۔ سات روز تک کھائیں انشاء اللہ صحت ہوگی اور پھر ایک خوراک ہی مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سفوف دافع جریان منی از مجربات قبلہ خاکسار۔ فلفل دراز ۵ تولہ شیر گاؤ میش ایک سیر میں جوش دیکر خشک کرے اسی طرح تین مرتبہ تر و خشک کرے نبات سفید ہم وزن ملا کر سفوف بنائیں علے الصباح پانچ درم ہمراہ دودھ خام پاؤ آثار کے کھائیں انشاء اللہ فائدہ ہو گا۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سفوف دافع جریان منی از مجربات حکیم شریف خان صاحب دہلوی۔ جوز بوا دو تولہ آب خشخاش میں سات مرتبہ تر و خشک کریں۔ بعد ازاں زنجبیل ۲ تولہ قرنفل ۲ تولہ دار فلفل ۲ تولہ شکر طبرزد ۲ تولہ تخم وگل بھنگ ۲ تولہ ملا کر سفوف بنائیں تین ماشہ صبح اور تین ماشہ شام ہمراہ دودھ گاؤ پاؤ بھر کے کھائیں۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سفوف دافع جریان منی از مجربات حکیم شریف خان صاحب دہلوی۔ زنجبیل ۴ درم دار فلفل و فلفل سیاہ چار چار درم تخم کرفس ۴ درم نمک طبرزد ۴ درم نمک جوکھار ۴ درم زیرہ سفید

۴۰ درم قرنفل ۸ درم انار دانہ ۸ درم تخم انگن ۲۰ درم اسگند ۴۰ درم حلتیت ایک درم سفوف کر کے ہمراہ دودھ گاؤ کے ۹ ماشہ ہر روز کھائیں۔ انشاء اللہ فائدہ کثیر ہوگا۔ مجرب ہے۔



## نوع دیگر:

سفوف دافع جریان منی از مجربات حکیم سید ضامن علی شاہ والد ماجد خاکسار۔ تخم سداب ایک درم انیسوں ایک درم بزرالبنج سفید دس درم جند بید ستر دس درم گل سرخ تین درم گلنار تین درم سب کوٹ کر سفوف بنائیں۔ دو درم ہمراہ دوغ پاؤ بھر یا آب سرکہ کے کھائیں سات روز میں استعمال میں لانے سے فائدہ کلی حاصل ہوگا۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سفوف دافع جریان منی از مجربات حکیم موصوف والد خاکسار۔ نک چھکنی ایک تولہ کا پھل ایک تولہ قرنفل ایک تولہ زعفران ۶ ماشہ شنگرف تین ماشہ دارچینی ۶ ماشہ مازو سبز ۲ تولہ افیون ایک ماشہ ورق نقرہ تین ماشہ ورق طلا ڈیڑھ ماشہ مشک خالص ایک ماشہ سنگ سرماہی ایک ماشہ سب کو کوٹ کر سفوف بنائیں ایک تولہ ہمراہ دودھ گاؤ کے سات روز تک کھائیں۔ انشاء اللہ صحت ہوگی۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سفوف دافع جریان منی از مجربات حکیم اکمل خان صاحب دہلوی مغز دہاوا مغز جامن پکھان بید رسوت موچرس ایک ایک تولہ۔ مائین خورد ایک تولہ آمیں ایک تولہ موتھ ایک تولہ گل زعفران ایک تولہ بیل گری ایک تولہ اودا ایک تولہ گیرو ایک تولہ کا پھل ایک تولہ فلفل ایک تولہ زنجبیل ایک تولہ اندر جو ایک تولہ صندل سرخ ایک تولہ پوست گز ایک تولہ جواسہ ایک تولہ گل دہاوا ایک تولہ بد بار ایک تولہ ارجن ایک تولہ گل کیلہ ایک تولہ گل بہمل ایک تولہ سب کو کوٹ کر ہم وزن شکر ملا کر سفوف بنائیں۔ ۶ ماشہ صبح ۶ ماشہ شام ہمراہ شیرہ

برنج ۲ تولہ شہد تولہ کے ملا کر استعمال میں لائیں سات روز تک انشاءاللہ صحت ہو جائے گی۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

معجون دافع جریان منی از مجربات حکیم اکمل خان صاحب دہلوی۔ مغز خستہ جامن ایک تولہ مغز خستہ انبہ ایک تولہ جھ جوڑی ایک تولہ رسوت ایک تولہ موچرس ایک تولہ فوہ ایک تولہ آمیں ایک تولہ موتھہ ایک تولہ مغز نیل ایک تولہ لودپٹھانی ایک تولہ کاپھل ایک تولہ فلفل گرد ایک تولہ شہد بھی ایک تولہ صندل سرخ ایک تولہ مازو ایک تولہ گز مازو ایک تولہ دہمامہ ایک تولہ گل دھاوا ایک تولہ ملٹھی ایک تولہ پوست درخت ساخ ایک تولہ۔ کوٹ کر نبات سفید ہم وزن ملا کر معجون بنائیں ۶ ماشہ صبح اور ۶ ماشہ شام ہمراہ پانی کے سات روز تک کھائیں اور نیز بواسیر وخون حیض کو بھی بہت آرام دیتا ہے۔ انشاءاللہ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سفوف دافع جریان منی از مجربات حکیم سید ضامن علی شاہ صاحب والد ماجد خاکسار۔ سنگھاڑہ خشک ایک تولہ مازو سبز ایک تولہ تال مکھانہ ایک تولہ نشاستہ ایک تولہ صمغ عربی ایک تولہ ثعلب مصری ایک تولہ نبات سفید ہم وزن ملا کر سفوف تیار کریں ۶ ماشہ صبح اور ۶ ماشہ شام ہمراہ دودھ گاؤ کے سات روز تک کھائیں۔ انشاءاللہ مجرب ہے۔ صحت ہوگی۔

## نوع دیگر:

سفوف دافع جریان منی از مجربات حکیم سید ضامن علی شاہ صاحب والد خاکسار۔ پوست بیخ سنکھاہولی ۲ تولہ پوست بیخ اونٹ کٹارہ دو تولہ ارو ماش مقشر ۳ تولہ خشک کر کے نبات سفید برابر ملا کر سات ماشہ صبح اور سات ماشہ شام ہمراہ دودھ گاؤ کے کھائیں۔ انشاءاللہ فائدہ کثیر حاصل ہوگا۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سفوف دافع جریان منی از مجربات حکیم سید ضامن علی شاہ صاحب قبلہ گاہی خاکسار۔ عاقر قرحا ۳ ماشہ بیج بند تین ماشہ تخم کونچ ۳ ماشہ گلنار تین ماشہ تخم انگن تین ماشہ' موچرس تین ماشہ بہوپھلی تین ماشہ' تج تین ماشہ' اندر جو شیریں تین ماشہ' تال مکھانہ تین ماشہ' سمندر سوکھ تین ماشہ' موصلی سیاہ تین ماشہ' موصلی سفید تین ماشہ' ست گلو تین ماشہ' سنگھاڑہ خشک تین ماشہ' مصطگی تین ماشہ' ثعلب مصری تین ماشہ کباب چینی تین ماشہ دانہ الائچی کلاں تین ماشہ طباشیر تین ماشہ خارخسک تین ماشہ' گوندنا گوری تین ماشہ' نشاستہ تین ماشہ' لسوڑہ تین ماشہ' تخم خشخاش تین ماشہ۔ ان سب ادویہ کو کوٹ کر ہم وزن شکر ملا کر سفوف بنالیں ۶ ماشہ صبح اور ۶ ماشہ شام ہمراہ آب سرد کے کھا کر سات روز تک استعمال میں لانے سے انشاء اللہ فائدہ کثیر حاصل ہوگا۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سفوف دافع جریان منی و سرعت انزال از مجربات حکیم سید ضامن علی شاہ صاحب والد خاکسار۔ مول انبہ پاؤ آثار موصلی سیاہ چار دام موصلی سفید ۴ درم موچرس ۴ درم سنبل الطیب ۴ درم' خراطین ۴ درم' کوکنار ۲ درم' افیون ۵ ماشہ' تخم جلمل ۲ درم' ورق الخیال ایک تولہ سب کو ملا کر سفوف بنالیں ایک تولہ صبح ہمراہ دودھ گاؤ کے سات روز تک کھائیں۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سفوف دافع سرعت و انزال و جریان منی پوست درخت ببول ۲ تولہ' برگ پلاس دو تولہ' ستاور دو تولہ' تخم انبہ دو تولہ' پوست بیخ کہرنی دو تولہ' بیخ سمبل ۲ تولہ پوست انجیر دیسی ا تولہ پھلی ببول ۲ تولہ سپستان ۲ تولہ بجرونتی ۲ تولہ نبات سفید ہم وزن ملا کر سفوف بنائیں۔ ۶

ماشہ صبح اور ۶ ماشہ شام ہمراہ آب سرد کے سات روز تک کھائیں انشاءاللہ فائدہ کثیر حاصل ہوگا۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سفوف دافع جریان منی و سرعت انزال از مجربات حکیم سید ضامن علی شاہ صاحب والد خاکسار۔ گلنار ۲ درم گل نیلوفر ۲ درم گل سرخ ۲ درم کشنیز خشک ۳ درم اسبغول ۲ درم تخم کاہو ۲ درم تخم خرفہ ۲ درم کافور ایک درم آمیز کر کے تین درم علے الصباح ہمراہ شیر پاؤ آثار کے کھائیں اور ترشی و بادی اشیاء سے پرہیز کریں انشاءاللہ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

معجون دافع منی و سرعت انزال از مجربات حکیم سید ضامن علے شاہ صاحب قبلہ گاہی خاکسار۔ پیاز سفید ۱۰۰ عدد کوٹ کر پانچ سیر شیر گاؤ میں خوب پکائیں اور پھر روغن گاؤ دو سیر میں بریاں کریں۔ شقاقل مصری ۲۸ درم خولنجان ۲۸ درم عسل خالص دو سیر کا قوام کر کے معجون بنائیں۔ خوراک ۴ تولہ صبح کو ہمراہ دودھ کے سات روز تک استعمال میں لائیں انشاءاللہ فائدہ کثیر حاصل ہوگا۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

معجون دافع سرعت انزال و جریان منی مقوی و مشتہی از مجربات حکیم سید ضامن علی شاہ صاحب والد خاکسار۔ مغز تخم کونچ ۱۰ تولہ موصلی سیاہ دس تولہ فلفل دراز ۵ تولہ شیر گاؤ پانچ سیر میں پکائیں بعد ازاں دارچینی ایک درم عاقرقرحا ایک درم قرنفل ایک درم الائچی خورد ایک درم ملا کر شکر سفید ہم وزن کا قوام کر کے معجون بنالیں۔ خوراک تین تولہ صبح ہمراہ دودھ گاؤ کے سات روز تک استعمال میں لانے سے انشاءاللہ فائدہ کثیر حاصل ہوگا۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حلوا دافع جریان منی ومذی ورطوبت رحم زنان از مجربات حکیم شریف خان صاحب دہلوی، کافور تین درم مرچ سیاہ تین درم ناگیسر تین درم موتھ تین درم فلفل دارز تین درم تج تین درم اجوائن خراسانی تین درم الائچی خورد تین درم تالیسر تین درم جلوتری تین درم بنسلوچن تین درم صندل سفید تین درم فلفل گرد تین درم مغز کنار تین درم جوز بوا تین درم زیرہ سفید تین درم بیج بند تین درم انجیر تین درم گل نیلوفر تین درم مغز پنبہ دانہ تین درم مغز تخم نیلوفر تین درم قرنفل تین درم کشنیز تین درم پیپل مول تین درم سنگھاڑہ بارہ درم ستاور ۱۲ درم ناکھیلہ ۴ درم تخم کھرنی ۴ درم مغز چرونجی ۴ درم مغز بادام ۲۸ درم مغز پستہ ۳۰ درم مویز منقی ۴۰ درم سیپاری دکنی ۸ پل مویز منقی کو پہلے شیر گاؤ ۵ سیر میں جوش دیں پھر یہ سیپاری کو کوٹ کر اس میں ڈالیں جب کھویا ہو جائے روغن زرد ایک سیر میں بریان کریں۔ قوام شکر سفید ۲ سیر کر کے بطور حلوا کے بنالیں۔ خوراک ۲ تولہ صبح اور ۲ تولہ شام ہمراہ دودھ کے استعمال میں لائیں۔ انشاء اللہ تعالےٰ فائدہ کلی ہوگا۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حب مسک دافع جریان منی از مجربات بندہ۔ لعاب مصری ۴ خستہ خرمہ ۴ تولہ الائچی خورد ۲ تولہ خولنجان ۲ تولہ شیر بڑ ۱۲ تولہ میں ملا کر گولیاں برابر کنار صحرائی کے باندھیں اور ایک گولی ہمراہ دودھ گاؤ آدھ سیر ملائی آدھ پاؤ کے صبح کو کھائیں۔ پانچ روز میں انشاء اللہ صحت ہوگی۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حب دافع جریان منی ومذی وودی از مجربات حکیم محمود خان صاحب دہلوی عاقرقرحا تین ماشہ جوز بوا تین ماشہ بسباسہ تین ماشہ دارچینی تین ماشہ اسپند تین ماشہ کنجد سیاہ تین ماشہ

افیون تین ماشہ شہد ۲ تولہ میں ملا کر گولیاں برابر دانہ نخود کے بنائیں اور ایک گولی صبح اور ایک شام ہمراہ دودھ پاؤ آثار کے سات روز تک استعمال میں لانے سے انشاء اللہ فائدہ کثیر حاصل ہوگا۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سفوف دافع جریان منی از مجربات حکیم محمود خان صاحب دہلوی حب صنوبر بریاں ۵ درم مغل بریاں ۵ درم گلنار ۵ درم گل سرخ ۵ درم تخم فنجنکشت ۵ درم تخم سداب ۷ درم کوٹ کر سفوف بنائیں اور ۷ ماشہ صبح کو ہمراہ پانی کے خوراک کریں۔ پانچ سات روز تک استعمال میں لانے سے انشاء اللہ فائدہ کثیر حاصل ہوگا۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سفوف دافع جریان منی از مجربات حکیم محمود خان صاحب دہلوی۔ اصل السوس دو درم تخم کاہو تین درم، گلنار چار درم، گل سرخ پانچ درم، تخم سداب پانچ درم، تخم فنجنکشت پانچ درم۔ سب کو کوٹ چھان کر سفوف بنائیں۔ تین درم صبح کو ہمراہ پانی تازہ کے سات روز تک استعمال میں لائیں۔ انشاء اللہ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حریرہ دافع سرعت انزال و مغلظ منی از مجربات حکیم محمود خان صاحب دہلوی۔ مغز بنولہ ۲ تولہ سبوس اسبغول ۶ ماشہ دودھ گاؤ آدھ سیر میں حریرہ پکا کر نبات سفید ۲ تولہ ملا کر صبح کو کھائیں۔ سات روز تک ایسا ہی عمل میں لائیں انشاء اللہ فائدہ کثیر حاصل ہوگا۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حریرہ دافع سرعت انزال و مغلظ منی از مجربات حکیم محمود خان صاحب دہلوی۔ لعاب

مصری ۶ ماشہ تخم ریحان ۶ ماشہ دودھ گاؤ آدھ سیر میں ڈال کر حریرہ پکائیں اور اس میں نبات سفید ۲ تولہ ملا کر صبح کو کھایں سات روز تک استعمال میں لانے سے انشاءاللہ فضل ایزدی ہو جائے گا۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

معجون دافع سرعت انزال و جریان منی و ندی از مجربات حکیم محمود خان صاحب دہلوی۔ بندہ کے تجربہ میں بھی بارہا مرتبہ آچکا ہے۔ مروارید ناسفتہ تین ماشہ کہربا محرق تین ماشہ گزمازج تین ماشہ عذبہ ۶ ماشہ گل پستہ ۶ ماشہ گل سپاری ۶ ماشہ شہدانج ۶ ماشہ بسباسہ ۶ ماشہ عودصلیب ۶ عدد خولنجان ۶ ماشہ طباشیر ۶ ماشہ کتھ سفید ۶ ماشہ جفت بلوط ۶ ماشہ صمغ عربی ۶ ماشہ ثمر درخت کیکر ۶ ماشہ جمن سرخ ۶ ماشہ بہمن سفید ۶ ماشہ شقاقل ۶ ماشہ گلنار ۶ ماشہ پوست بیخ کیکر ۶ ماشہ گوند سپاری ۶ ماشہ گوند سمل ۶ ماشہ کشنیز خشک ۶ ماشہ ثعلب ۶ ماشہ قرفہ ۶ ماشہ آملہ ۶ ماشہ صندل سرخ ۶ ماشہ مغز پستہ ایک تولہ مغز بادام ایک تولہ مغز نارجیل ایک تولہ مغز فندق ایک تولہ مغز چلغوزہ ایک تولہ مغز حب الخضر ایک تولہ تخم خشخاش ایک تولہ تخم خرفہ ایک تولہ مصطگی رومی تین ماشہ غلک البطم تین ماشہ ورق نقرہ تین ماشہ ورق طلا تین ماشہ پوست ہلیلہ کابلی ایک تولہ ہلیلہ سیاہ ایک تولہ غنچہ گل سرخ ۲ تولہ عنبر اشہب ڈیڑھ ماشہ مویز منقی ۲۱ تولہ نبات سفید ۳۰ تولہ آب سیب شیریں ۴۰ تولہ آب انار شیریں ۴۰ تولہ آب امروت ۳۰ تولہ عرق فواکہ ۲۰ تولہ عرق کنھل ۲۰ تولہ عرق گلاب ۲۰ تولہ قوام کر کے بطریق معمول معجون بنادیں خوراک تین ماشہ سے ۶ ماشہ تک ہے۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سفوف دافع جریان منی سرعت انزال تخم سداب ۲ درم تخم فنجنکشت دو درم بیخ سوسن دو درم گلنار دو درم گل سرخ دو درم۔ ملا کر سفوف بنادیں۔ ۶ ماشہ صبح کو ہمراہ دوغ ترش کے

کھائیں سات روز تک استعمال میں لانے سے انشاء اللہ فائدہ کثیر حاصل ہوگا مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سفوف دافع جریان منی و سرعت انزال از مجربات حکیم سید ضامن علی شاہ صاحب والد خاکسار۔ اسبغول دو درم، تخم خرفہ تین درم، کشنیز خشک چار درم، تخم کاہو چار درم، سوائے اسبغول کے سب کو کوٹ کر سفوف بنالیں۔ ایک درم صبح کو ہمراہ پانی کے کھائیں۔ انشاء اللہ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سفوف دافع جریان منی و سرعت انزال از مجربات حکیم سید ضامن علی صاحب والد خاکسار۔ تخم ریحان ۲۰ درم حب صنوبر دس درم ابہل ۵ درم سداب خشک ۵ درم کو کوٹ کر سفوف بنالیں اور تین درم ہمراہ پانی کے روزمرہ استعمال میں لائیں انشاء اللہ فائدہ بخش ہو گا۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سفوف دافع جریان منی از مجربات بندہ۔ تخم شلجم ایک تولہ تخم رطبہ ایک تولہ تخم ترب ایک تولہ تخم گندنا ایک تولہ تخم پیاز ایک تولہ آرد جو ایک تولہ تخم رازیانہ ایک تولہ تخم جرجر ایک تولہ سفوف کر کے صبح و شام تین تین درم ہمراہ دودھ پاؤ آثار کے کھائیں سات روز تک استعمال میں لانے سے انشاء اللہ فائدہ کثیر حاصل ہوگا۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سفوف دافع سرعت انزال از مجربات بندہ بہمن سفید ایک تولہ شقاقل ایک تولہ لودھ پٹھانی ایک تولہ تخم گزر ایک تولہ سفوف کر کے ۶ ماشہ صبح اور ۶ ماشہ شام ہمراہ دودھ گاؤ پاؤ آثار کی کھائیں ترشی اور بادی سے پرہیز کریں۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

دافع سرعت انزال از مجربات قبلہ خاکسار پنیر مایہ تین ماشہ ثعلب تین ماشہ کشنیز خشک تین ماشہ مصطگی تین ماشہ عود تین ماشہ الائچی خورد تین ماشہ تخم ریحان تین ماشہ بالنگو تین ماشہ تخم بادرنجبویا تین ماشہ بنسلوچن تین ماشہ ثمک صیدا تین ماشہ خسک مربع تین ماشہ شقاقل تین ماشہ صدف سوختہ تین ماشہ مروارید ایک ماشہ کوٹ کر سفوف بنائیں تین ماشہ صبح کو ہمراہ پانی کے کھائیں انشاءاللہ صحت ہوگی۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

سفوف دافع جریان منی و سرعت انزال از مجربات حکیم سید ضامن علی شاہ صاحب والد خاکسار۔ لودھ پٹھانی ۲ تولہ خارخسک ۲ تولہ شکر کہنہ ۲ تولہ سفوف کر کے ۹ ماشہ صبح اور ۹ ماشہ شام ہمراہ دودھ گاؤ پاؤ سیر کے کھائیں سات روز استعمال میں لانے سے انشاءاللہ صحت ہو گی۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

دوا ممسک دافع جریان منی از مجربات حکیم سید ضامن علی شاہ صاحب قبلہ خاکسار۔ پوست درخت ڈھاک نرم تازہ قریب ایک آثار کے لے کر اس میں سے پانی نکالیں جس قدر پانی ہو اس کے موافق چاول پکائے۔ جب پختہ ہو جائیں سایہ میں خشک کریں۔ آرد کر کے روغن زرد میں بریاں کریں برابر اس کے شکر سفید ملا کر تین روز تک اس کو کھائیں۔ انشاءاللہ فائدہ کثیر حاصل ہوگا۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حب ممسک دافع جریان منی از مجربات بندہ۔ شنگرف ۴ ماشہ مرچ سیاہ چار ماشہ پیپل ۴ ماشہ لونگ ۴ ماشہ لوبان ۴ ماشہ زعفران ۴ ماشہ مشک ۴ ماشہ سوہاگہ ۴ ماشہ سب کو پیس کر

گولیاں برابر دانہ نخود کے بنائیں۔ ایک گولی صبح اور شام ہمراہ دودھ نیم آثار کے کھائیں سات روز تک استعمال میں لانے سے جریان ہر قسم کا جاتا رہے گا۔ بہت مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حب دافع جریان منی از مجربات حکیم سید ضامن علی شاہ صاحب والد ماجد خاکسار۔ شقاقل ۲ تولہ مایہ شترا عرابی ۹ ماشہ بہمن سفید ۹ ماشہ سب کو کوٹ کر ۲ تولہ شہد میں ملا کر ۲۱ گولیاں بنائیں ایک گولی صبح اور ایک گولی شام ہمراہ شیر گاؤ کے کھائیں۔ انشاء اللہ فائدہ کثیر ہوگا۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حب ممسک دافع جریان منی از مجربات حکیم موصوف والد خاکسار۔ اسپند تین ماشہ کلونجی تین ماشہ اجوائن خراسانی تین ماشہ افیون تین ماشہ شہد ایک تولہ میں ملا کر گولیاں برابر دانہ نخود کے بنائیں۔ ایک گولی صبح اور ایک شام ہمراہ پانی کے کھائیں۔ بہت مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حب ممسک از مجربات بندہ اسپند ایک تولہ قرنفل چھ ماشہ دونوں کو پانی میں پیس کر گولیاں برابر دانہ نخود کے بنائیں اور ایک یا دو گولی قبل از جماع ہمراہ پانی کے کھائیں امساک میں بے نظیر ہے۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حب مقوی و ممسک از مجربات بندہ۔ چوبا چوب عود ہندی تین درم مصطگی تین درم تخم بادنجان ایک درم سب کو ملا کر گولیاں برابر مرچ سیاہ کے باندھیں دو صبح اور دو شام کو ہمراہ پانی کے کھائیں۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حب افیون ومسک و دافع جریان منی از مجربات بندہ۔ افیون ۵ درم فلفل ۵ درم دارچینی ۵ درم، زنجبیل پانچ درم، کتیرہ ۵ درم، صمغ عربی ۵ درم، زعفران دو درم، بسباسہ دو درم، حب بلسان ۲ درم، مرصاف ۲ درم، عاقرقرحا ۲ درم، رب السوس ۲ درم، زرنباد ۲ درم، جند بیدستر ۲ درم جدوار خطائی ۲ درم درونج عقربی درم مصطگی ۲ درم عود خام ۲ درم قرفہ ۲ درم تخم کرفس ۲ درم قرنفل ۲ درم دار فلفل ۲ درم جطیانہ ۲ درم مشک خالص ایک درم نبات سفید ۱۵ درم عرق گلاب آدھ پاؤ میں کھرل کر کے گولیاں برابر دانہ نخود کے باندھیں۔ ایک گولی قبل از جماع کے کھائیں۔ امساک میں بے نظیر ہے۔ سات روز تک کھانے سے جریان ہر قسم کا دور ہو جاتا ہے۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حب سیماب مسک و مبہی از مجربات بندہ سیماب تین درم کو سات مرتبہ پارچہ میں صاف کریں۔ افیون تین درم شیرہ برگ تنبول پچیس عدد میں کھرل کر کے سایہ میں خشک کریں اور عاقرقرحا ایک درم بزرالبنج ایک درم خولنجان ایک درم جوز بوا ایک درم قرنفل ایک درم سب کو کوٹ کر گولیاں برابر دانہ نخود کے بنائیں اور ایک گولی قبل از جماع کے کھائیں اور جب تک ترشی نہ کھائیں انزال نہ ہوگا۔ آزمودہ ہے۔

## نوع دیگر:

حب مسک عقرقرحا ایک درم تخم ریحان آٹھ درم قند سفید ۹ درم سب کو کوٹ کر گولیاں بنائیں بقدر ایک درم کے کھائیں امساک میں بے نظیر ہے۔

## نوع دیگر:

حب مسک قرنفل ایک درم جوز بوا ایک درم زعفران ایک درم مصطگی ایک درم قضیب

گاؤ ایک درم جوز بوا ایک درم زعفران ایک درم مصطگی ایک درم قضیب گاؤ ایک درم دار چینی ایک درم مشک نیم درم افیون ۴ درم شہد بقدر ضرورت ملا کر گولیاں برابر دانہ نخود کے بنائیں اور بوقت صبح ایک یا دو گولی کھائیں تین گھنٹہ امساک رہتا ہے۔

## نوع دیگر:

حب ممسک و دافع جریان منی از مجربات بندہ۔ مغز تخم تمر ہندی ۲ تولہ تخم کرفس ایک تولہ کوٹ کر ۲ تولہ شہد ملا کر گولیاں برابر بیر جنگلی کے باندھیں اور ایک گولی صبح اور ایک گولی شام ہمراہ پانی کے کھائیں سات روز تک استعمال میں لانے سے انشاء اللہ فائدہ کثیر ہوگا۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حب ممسک از مجربات حکیم محمود خان صاحب دہلوی جوز بوا ایک تولہ شنگرف ایک تولہ عاقرقرحا ایک تولہ افیون ایک تولہ شہد چار تولہ ڈال کر گولیاں برابر نخود کی باندھیں قبل از جماع ایک گولی کھا کر اوپر سے ایک بیڑہ پان کھائیں اور دو گھڑی کے بعد جماع کریں۔ امساک از حد پیدا کرتی ہے۔

## نوع دیگر:

دوا ممسک از مجربات حکیم محمود خان صاحب دہلوی ایک دانہ مویز منقی میں افیون برابر دانہ نخود کی اس میں رکھ کر روشنی چراغ پر خوب سینکیں جب یک ذات ہو جائے وقت سونے کے کھائیں۔ اگر کسی کو عادت افیون کھانے کی ہو تو سب کھائیں ورنہ نصف مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حب ممسک از مجربات حکیم محمود خان صاحب دہلوی۔ بھنگ ایک ماشہ افیون ۴ ماشہ مصطگی تین ماشہ گل ارمنی تین ماشہ عاقرقرحا تین ماشہ شنگرف تین ماشہ شہد بقدر ضرورت ملا

کر گولیاں برابر نخود کے باندھیں اول ایک گھنٹہ جماع کے ایک گولی کھالیں اور اوپر سے غذائی بے نمک کھائیں اگر ضرورت ہو تو شیرینی کھائیں اور اگر بعد فراغت جماع کے کھانا کھائیں تو بہتر ہوگا' مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

ترکیب عمدہ امساک از مجربات حکیم محمود خان صاحب دہلوی۔ ثمر حنظل تازہ لے کر دو پارہ کر کے پاؤں کی دو تلیوں میں ملیں یہاں تک کہ اس کی تلخی زبان پر آ جائے اس وقت جماع میں مشغول ہو جب تک ترشی نہ کھائیں انزال نہ ہوگا۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

ضماد مسک از مجربات حکیم محمود خان صاحب دہلوی کافور ایک ماشہ افیون ایک ماشہ دونوں پاؤں کی تلیوں میں ملیں پھر جماع کریں امساک از حد ہوگا۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حب مسک از مجربات حکیم شریف خان صاحب دہلوی۔ کافور تین ماشہ مشک تین ماشہ جوزا بوا تین ماشہ افیون تین ماشہ سب کو شیرہ برگ تنبول ۴ ماشہ میں حل کر کے گولیاں برابر دانہ نخود کے بنائیں اور بوقت حاجت ہمراہ آب تازہ کے ایک گولی کھائیں اور ترشی بادی سے پرہیز کریں۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حب مسک از مجربات حکیم شریف خان صاحب دہلوی۔ زعفران تین ماشہ قرنفل تین ماشہ جوز بوا تین ماشہ افیون تین ماشہ مشک تین ماشہ ۲ تولہ شہد میں ملا کر گولیاں برابر دانہ نخود کے باندھیں ایک گولی جماع کے پیشتر کھائیں۔ بہت مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حب آتشک از مجربات حکیم سید ضامن علی شاہ صاحب والد خاکسار۔ مشک ایک درم حب بلسان ایک درم، مرصاف ۲ درم عاقرقرحا ۲ درم رب السوس ۲ درم زرنباد ۲ درم جند بیدستر ۲ درم جدوار خطائی ۲ درم درونج عقربی دو درم، عود خام دو درم، تخم خرفہ دو درم، تخم کرفس تین درم، قرنفل تین درم دار فلفل تین درم، جطیانہ تین درم دارچینی ۵ درم، فلفل ۵ درم، زنجبیل ۵ درم، کتیرا ۵ درم، صمغ عربی ۵ درم زعفران ۵ درم نشاستہ ۵ درم افیون دس درم، نبات سفید ۱۵ درم۔ عرق گلاب میں حل کر کے گولیاں برابر دانہ نخود کے بنائیں۔ ایک گولی کھائیں۔ بہت مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حب ممسک جالینوسی از مجربات حکیم شریف خان صاحب دہلوی، مقوی باہ بھی ہے۔
مغز کنجشک نر ۲ عدد شقاقل مصری تین ماشہ، تازہ تخم پیاز سفید تین ماشہ خرما تین ماشہ تخم گندنا تین ماشہ ثعلب مصری تین ماشہ تخم جرجر تین ماشہ مشک صیدا تین ماشہ مشک ایک ماشہ شراب انگوری میں حل کر کے گولیاں برابر دانہ نخود کے باندھیں۔ ایک صبح اور ایک شام استعمال میں لائیں مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حب ممسک از مجربات حکیم شریف خان صاحب دہلوی۔ مشک خالص ایک مثقال مصطگی رومی ایک مثقال قرنفل ایک مثقال عنبر اشہب ۲ مثقال، ثعلب مصری ۲ مثقال، خولنجان ۲ مثقال، پنیر مایہ شتر ۲ مثقال۔ گولیاں برابر فندق کے باندھیں۔ ایک گولی صبح اور ایک شام استعمال میں لائیں۔ بہت مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حب ممسک ومقوی باہ از مجربات حکیم شریف خان صاحب دہلوی۔ تودری زرد تین ماشہ تودری سفید تین ماشہ تودری سرخ تین ماشہ گزمازج تین ماشہ سیاذ ج تین ماشہ سعد کوفی تین ماشہ زعفران تین ماشہ قرنفل تین ماشہ سورنجان تین ماشہ جوز بوا تین ماشہ بسباسہ تین ماشہ' مصطگی ۴ ماشہ' انیسوں ۴ ماشہ' حب الزلیل سفید ۴ ماشہ' پوست خشخاش ۴ ماشہ' دانہ الائچی خورد ۴ ماشہ' طباشیر ۴ ماشہ' گل سرخ ۴ ماشہ' صندل سفید ۴ ماشہ' سنبل الطیب ۴ ماشہ' تخم انجرہ ۴ ماشہ' دارچینی قلمی ٦ ماشہ' شقاقل ٦ ماشہ' بہمن سفید ٦ ماشہ' تخم خشخاش ٦ ماشہ بزرالبنج ٦ ماشہ' ماہی شتر اعرابی ٦ ماشہ' بزرالقنب ۵ ماشہ' ثعلب ۵ درم' خرمہ ۵ درم' روغن بادام ۵ درم' نبات سفید ۱۰ درم' مغز بادام ۱۰ درم' مغز کنجشک ۵ عدد عرق گلاب میں حل کر کے گولیاں برابر بیر جنگلی کے باندھیں اور ایک صبح اور ایک شام ہمراہ دودھ کے کھائیں مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حب ممسک از مجربات حکیم شریف خان صاحب دہلوی۔ جند بید ستر نیم مثقال کافور نیم مثقال پوست ترنج ایک مثقال فرنجمشک ایک مثقال سنبل ایک مثقال قرنفل ایک مثقال بسباسہ ایک مثقال سعد ایک مثقال زرنباد ایک مثقال جوز مائل ایک مثقال بزرالبنج ایک مثقال مشک ایک مثقال عنبر ایک مثقال مصطگی ۲ مثقال گل سرخ ۲ مثقال عودالفرج ۲ مثقال جوز بوا تین مثقال بیخ نفاح تین مثقال جدوار تین مثقال زعفران تین مثقال ورق نقرہ پانچ عدد ورق طلا ۵ عدد سب کو کوٹ چھان کر گولیاں برابر دانہ نخود کے باندھیں۔ ایک گولی صبح اور ایک شام ہمراہ دودھ کے کھائیں' مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حب ممسک از مجربات حکیم محمود خان صاحب و حکیم شریف خان صاحب دہلوی۔

مرطوب مزاج والے کو بھی بہت فائدہ دیتی ہے۔ زعفران تین ماشہ دارچینی تین ماشہ عاقرقرحا تین ماشہ ریگ ماہی تین ماشہ خولنجان تین ماشہ افیون تین ماشہ گولیاں برابر دانہ نخود کے باندھیں ۔ایک گولی صبح ایک شام ہمراہ دودھ کے کھائیں دافع جریان منی بھی ہے۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حب مشکل کشا دافع جریان منی از مجربات حکیم شریف خان صاحب دہلوی۔ عاقرقرحا ۲ درم جوزبوا دو درم بسباسہ ۲ درم دارچینی ۲ درم قرنفل ۲ درم اسپند ۲ درم کنجد سیاہ ۲ درم افیون ۲ درم سب کو کوٹ چھان کر شہد بقدر ضرورت کے ملائیں اور گولیاں برابر دانہ نخود کے باندھیں اور دافع جریان منی بھی ہے اور ایک گولی صبح اور ایک شام اور دو روز بعد دو صبح ایک شام سات روز میں درور منی کسی قسم کا جریان ہو دور ہو جائے گا۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حب ممسک خوش کیف از مجربات حکیم شریف خان صاحب دہلوی۔ میرے تجربہ میں بھی بارہا مرتبہ یہ نسخہ آیا ہے۔ بہت درست پایا ہے جوزبوا دو درم خولنجان ۲ درم بسباسہ ایک درم افیون ڈیڑھ درم جاوتری ایک درم خصیۃ الثعلب ۲ درم سب کو کوٹ کر گولیاں برابر دانہ نخود کے باندھیں ایک صبح اور ایک شام ہمراہ دودھ کے کھائیں واسطے جریان مذی کی بھی دافع ہے اور وقت حاجت پیشتر از جماع ایک گھنٹہ ایک گولی کھائیں بہت نفع دیتی ہے۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حب ممسک ومقوی باہ نظیر از مجربات حکیم شریف خان صاحب دہلوی واقعی مجرب ہے موصلی سیاہ پاؤ آثار دودھ گاؤ تین پاؤ میں جوش دے کر سایہ میں خشک کریں بعد ازاں خوب باریک کوٹیں اور جوزبوا پانچ تولہ بسباسے تولہ اور بقدر ایک تولہ کے ہینگ یعنی انگوزہ شہد

میں ملا دیں زیادہ تر اثر ہو جائیں گا اور سات خوراکیں بنا کر ایک خوراک ہر روز کھائے بہت ہی فائدہ بخشتی ہے۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حب دافع جریان منی و مذی و مسک مقوی باہ از مجربات حکیم شریف خان صاحب دہلوی اسارون ۲ مثقال زعفران ۲ مثقال تخم کرفس ۲ مثقال دارچینی ۲ مثقال ریوند چینی ۲ مثقال سنبل الطیب ۲ مثقال مصطگی رومی ۲ مثقال زرنباد ایک مثقال حب انار ایک مثقال عاقرقرحا ایک مثقال قرنفل ایک مثقال بسباسہ ایک مثقال صمغ عربی ایک مثقال بزرالبنج تین مثقال فلفل تین مثقال عرق گلاب میں کھرل کر کے گولیاں برابر دانہ نخود کے باندھیں اور ایک ہر روز ہمراہ پانی تازہ کے کھائیں۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حب دافع جریان منی و مذی و سرعت انزال از مجربات حکیم شریف خان صاحب دہلوی۔ بیخ موٹھ قریب آدھ پاؤ کے لے کر خوب پیس کر دودھ گاؤ میں خمیر کریں اور سایہ میں خشک کریں اسی طرح پھر خمیر کریں چار پانچ مرتبہ کر کے اس میں جوز بوا پانچ عدد ملا کر سوراخ کر کے افیون ایک ماشہ ہر ایک جوز میں بھرے پھر اس کو آرد گندم میں رکھ کر روغن زرد آدھ پاؤ میں بریان کریں پھر علیحدہ کر کے دارچینی ۴ ماشہ قرنفل ۴ ماشہ بسباسہ ۴ ماشہ عود ہندی ۴ ماشہ مصطگی ۴ ماشہ دانہ الائچی کلاں ۴ ماشہ بہمن سرخ ۴ ماشہ بہمن سفید ۴ ماشہ شقاقل ۴ ماشہ اندر جو شیریں ۴ ماشہ مشک خالص تین ماشہ عنبر اشہب تین ماشہ ورق طلا تین ماشہ ورق نقرہ تین ماشہ نبات سفید ہم وزن ملا کر گولیاں عرق بہار ترنج میں برابر دانہ نخود کے باندھیں۔ ایک گولی صبح ایک گولی شام ہمراہ آب تازہ کی کھائیں۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حب ممسک و دافع جریان منی و مقوی باہ از مجربات حکیم شریف خان صاحب دہلوی۔ مویز طائفی ایک سو عدد بیخ شوکران تین مثقال بزرالبنج تین مثقال پاؤ بھر پانی میں جوش دیں جب خشک ہو جائے' گولیاں برابر بیر جنگلی کے باندھیں۔ اگر زیادہ تر امساک میں قوی کرنا منظور ہو تو ورق الخیال تین مثقال ملا کر جوش دیں۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حب ممسک و دافع جریان مجربات حکیم محمود خان صاحب دہلوی۔ سک ۶ ماشہ مشک ۶ ماشہ قرنفل ۶ ماسہ جوز بوا ۶ ماشہ سعد کوفی ۶ ماشہ قرفہ ۶ ماشہ سنبل الطیب ۶ ماشہ اترج ۶ ماشہ عود ہندی ۶ ماشہ صمغ عربی تین ماشہ زرد آلو ۶ ماشہ پانی میں ڈال کر کھرل کریں گولیاں برابر دانہ نخود کے باندھیں ایک صبح اور ایک شام کھائیں۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حب ممسک از مجربات حکیم سید ضامن علی شاہ صاحب والد خاکسار۔ جوز بوا ایک درم شنگرف رومی ایک درم عاقر قرحا ایک درم افیون ایک درم سب کو کوٹ کر پانی میں کھرل کر کے گولیاں برابر دانہ نخود کے باندھیں۔ ایک گولی پیشتر از جماع کھائیں۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حب ممسک از مجربات حکیم سید ضامن علی شاہ صاحب قبلہ گاہی خاکسار۔ جدوار تین مثقال فرفیون تین مثقال درونج عقربی تین مثقال تخم گزر ۱۰ مثقال ثعلب دس مثقال سب کو پانی پوست خشخاش ۲ تولہ میں کھرل کر کے گولیاں برابر بیر جنگلی کے باندھیں ایک گولی قبل از جماع کھائیں فائدہ دیتی ہے مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حب ممسک از مجربات حکیم سید ضامن علی شاہ صاحب والد ماجد خاکسار۔ تخم دھتورہ تین ماشہ' تخم گزر تین ماشہ' تخم شاغم تین ماشہ' خارخسک تین ماشہ' بزرالبنج تین ماشہ' فوفل تین ماشہ' عاقرقرحا تین ماشہ' ریگ ماہی تین ماشہ' قرنفل تین ماشہ' جوز بوا تین ماشہ' دارچینی تین ماشہ' زنجبیل تین ماشہ' موصلی سیاہ تین ماشہ' زعفران تین ماشہ' سب کو دودھ گاؤ آدھ سیر میں پکائیں جب خشک ہو جائے پھر گولیاں تین تین ماشہ کی باندھیں ایک گولی صبح کو ہمراہ دودھ گاؤ کے کھائیں مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حب کچلہ' دافع جریان منی و سرعت انزال و نزلہ از مجربات حکیم محمود خان صاحب دہلوی۔ قوت باہ اور امساک میں بھی بے نظیر ہے۔ کچلہ ۱۰ درم دودھ گاؤ ۲ سیر میں جوش دیکر چھلکا دور کر کے صاف کریں۔ فلفل گرد پانچ درم دار فلفل ۵ درم ملا کر گولیاں برابر دانہ نخود کے باندھیں اور ایک گولی صبح اور ایک شام ہمراہ دودھ گاؤ نیم آثار کے کھائیں' مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حب ممسک دافع جریان منی از مجربات حکیم سید ضامن علی شاہ صاحب والد خاکسار۔ جوز بوا ایک عدد درمیان سے خالی کر کے اس میں افیون ایک ماشہ بھریں۔ جدوار تین ماشہ' زعفران ایک ماشہ پیس کر اس پر لپیٹیں آرد نخود آدھ پاؤ میں اس کو لپیٹ کر آگ میں پختہ کریں۔ جب پختہ ہو جائے نکال کر گولیاں برابر دانہ کے باندھیں اور ایک گولی قبل از جماع کھائیں بہت مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حب ممسک از مجربات بندہ مصطفیٰ ایک درم فلفل گرد ایک درم عود غرقی ایک درم دار

چینی ایک درم' زعفران تین درم' جند بید ستر نیم درم پوست ترنج دو درم افیون ۲ درم سب کو عرق گلاب آدھ پاؤ میں کھرل کر کے ایک روز رکھیں' دوسرے روز گولیاں برابر دانہ نخود کے باندھیں اور وقت حاجت ایک گولی کھائیں۔ جب تک ترشی نہ کھائیں انزال نہ ہوگا۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حب ممسک ومقوی از مجربات حکیم سید ضامن علی شاہ صاحب قبلہ گاہی خاکسار۔ جوزبوا چار عدد خالی کر کے سیماب تین ماشہ ان میں بھریں اور اوپر سے خوب مضبوط باندھیں اور ان کو ایک پہر دھتورہ میں رکھیں اور پھر دوبارہ باندھیں آرد نخود آدھ پاؤ اس پر لپیٹ کر روغن زرد میں بریان کریں تاکہ سرخ ہو جائے آرد دور کر کے قرنفل تین ماشہ کباب چینی تین ماشہ' زنجبیل تین ماشہ' دارفلفل تین ماشہ' عاقرقرحا تین ماشہ دانہ الائچی کلاں تین ماشہ جدوار تین ماشہ زعفران تین ماشہ بوزیدان تین ماشہ' ثعلب مصری تین ماشہ' مشک ایک ماشہ پانی صمغ عربی بقدر ضرورت ڈال کر گولیاں برابر بیر جنگلی کے باندھیں۔ ایک گولی صبح کو ایک گولی شام کو ہمراہ دودھ گاؤ نیم آثار کے کھائیں۔ بہت مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حب ممسک از مجربات حکیم شریف خان صاحب دہلوی۔ عاقرقرحا تین ماشہ' جوزبوا تین ماشہ' قرنفل تین ماشہ' خشخاش تین ماشہ' موصلی سیاہ تین ماشہ' شونیز تین ماشہ' اسگند تین ماشہ' فلفل گرد تین ماشہ' سب کو کوٹ کر گولیاں برابر بیر جنگلی کے باندھیں ایک گولی صبح ایک شام ہمراہ دودھ گاؤ کے کھائیں بہت ہی مقوی ہے مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حب ممسک دافع جریان منی از مجربات حکیم سید ضامن علی شاہ صاحب والد

خاکسار۔ جوز بوا تین ماشہ' قرنفل تین ماشہ' فلفل دراز تین ماشہ' افیون تین ماشہ' الائچی خورد تین ماشہ بیج کنیر سفید تین ماشہ مرچ سیاہ تین ماشہ مشک تین ماشہ' تخم اٹنگن تین ماشہ' تخم اکونج ۲ ماشہ' زعفران ایک ماشہ' تال مکھانہ ایک ماشہ' گوکھرو ایک ماشہ' ثعلب مصری ایک ماشہ' سب کو پانی میں کھرل کر کے گولیاں برابر دانہ نخود کے باندھیں ایک گولی قبل از جماع کھائیں امساک بہت ہوگا۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حب مسک تجربہ جناب حکیم احمد الدین صاحب خلف حکیم الدین صاحب لاہوری' جو میرے عنایت فرما ہیں۔ ثعلب ۴ تولہ' ختہ خرمہ ۴ تولہ' الائچی خورد ۴ تولہ' خولنجان ۲ تولہ شیر برگد ۱۲ تولہ میں ملا کر گولیاں برابر بیر جنگلی کے باندھیں اور ایک گولی ہمراہ دودھ کے کھائیں۔

## نوع دیگر:

حب مسک تجربہ حکیم احمد الدین صاحب لاہوری۔ قرنفل دو ماشہ' زعفران دو ماشہ' بیر بہونی دو ماشہ' جوز بوا دو ماشہ' عاقر قرحا دو ماشہ' افیون دو ماشہ۔ ایک پھل دھتورہ میں ڈال کر روغن زرد میں بریاں کریں' پھر نکال کر گولیاں برابر بیر جنگلی کے باندھیں۔ وقت حاجت کے ایک گولی کھائیں۔

## نوع دیگر:

حب سیماب مسک تجربہ حکیم احمد الدین صاحب لاہوری سیماب ۲ تولہ ورق نقرہ ایک تولہ کھرل کر کے ایک مرغ سفید کو کھلا دے بعد آٹھ پہر کے اس کو ذبح کر کے گولی اس کے پیٹ میں سے نکال لو پھر اس کو صاف کر کے رکھ چھوڑے۔ وقت حاجت کی اس کو منہ میں رکھے جب تک منہ میں رہے گی امساک برابر رہے گا۔

## نوع دیگر:

حب ممسک بندہ عاقرقرحا ایک تولہ قرنفل ایک تولہ ثعلب مصری ۲ تولہ زعفران ۶ ماشہ افیون ۶ ماشہ دودھ برگد ۵ تولہ حل کر کے ایک نارجیل میں رکھ کر آرد گندم پاؤ آثار میں رکھ کر آگ میں پختہ کریں جب پک جائے دوا اندرونی نارجیل نکال کر گولیاں برابر بیر جنگلی کے بنالیں اور ایک قبل از جماع کے کھائیں امساک ۲ گھنٹہ تک برابر رہے گا۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حب ممسک از مجربات حکیم سید ضامن علی شاہ صاحب والد خاکسار۔ قرنفل ۲ درم' مرچ سیاہ دو درم' زعفران ۲ درم' بسباسہ ۲ درم' دارچینی ۲ درم' زنجبیل ۲ درم' کافور ۲ درم' افیون ۲ درم' بزرالنج ۲ درم' پانی پوست خشخاش ۲ تولہ میں حل کر کے گولیاں برابر دانہ نخود کے باندھیں' وقت حاجت کے ایک گولی کھائیں۔ امساک میں بے نظیر ہے۔

## نوع دیگر:

حب ممسک جب تک ترشی نہ کھائیں انزال نہ ہوگا دارچینی ۶ ماشہ' کافور ۶ ماشہ' قرنفل ۶ ماشہ' اجوائن خراسانی ۶ ماشہ تین چار مرتبہ پانی پوست انار میں تر و خشک کریں۔ پھر شہد بقدر ضرورت ملا کر گولیاں برابر بیر جنگلی کے باندھیں قبل از جماع ایک گھنٹہ ایک گولی کھائیں۔ بہت مجرب ہے۔



## باب چہارم

# قوت باہ و جلق کے بیان میں

### معجون مقوی:

باہ از مجربات حکیم سید ضامن علی شاہ صاحب بلند شہری والد خاکسار۔ مشک خالص تین ماشہ' زعفران تین ماشہ' قرنفل ۶ ماشہ۔ جوز بوا نو ماشہ الائچی خورد ۵ ماشہ تال مکھانہ ۵ ماشہ تخم انٹگن ۵ ماشہ تخم کونچ ۵ ماشہ پوست ہلیلہ زنگی ۵ تولہ پوست ہلیلہ کابلی ۵ درم' بلیلہ ۵ درم' سمندر پھل ۵ درم' مکو خشک ۵ درم جتاور ۵ درم' بیج بند ۵ درم' بدن مست ۵ درم' ناگیسر ۵ درم' اجوائن خراسانی ۵ درم' تخم دھتورہ ۵ درم' تخم زردک ۵ درم' مالکنگنی ۵ درم' زنجبیل ۵ درم' گوکھرو ۵ درم' عاقر قرحا ۵ درم۔ قند سفید ہم وزن ملا کر معجون تیار کریں اور ۲ تولہ صبح ۲ تولہ شام ہمراہ دودھ کے خوراک کریں پرہیز ترشی اور بادی سے رکھیں۔

### نوع دیگر:

مقوی باہ از مجربات حکیم سید ضامن علی شاہ صاحب بلند شہری والد خاکسار۔ تخم سن ۲ تولہ شیر گاؤ آدھ سیر میں جوش دے کر علی الصبح پئیں سات روز تک استعمال میں لانے سے انشاءاللہ فائدہ کثیر حاصل ہوگا۔ مجرب ہے۔

### نوع دیگر:

مقوی باہ از مجربات حکیم سید ضامن علی شاہ صاحب بلند شہری والد خاکسار۔ نک چھکنی ۹ ماشہ ادرک ایک تولہ شیر گاؤ آدھ سیر میں جوش دے کر رات کو پئیں سات روز جماع سے بالکل پرہیز کریں مجرب ہے۔

## نوع دیگر

حلوا سیب مقوی باہ و مولد منی و خون از مجربات حکیم سید ضامن علی شاہ صاحب بلندی شہری والد خاکسار۔ سیب ولائتی پانچ سیر صاف کر کے تراشیں اور روغن زرد ایک سیر میں بریاں کریں۔ مغز پستہ پاؤ آثار' مغز بادام پاؤ آثار' نبات سفید چار سیر میں قوام کر کے حلوا بنائیں۔ پانچ تولہ ہر روز صبح کو کھائیں۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حلوا گزر مقوی باہ از مجرابت حکیم شریف خان صاحب دہلوی۔ گاجر ۵ سیر صاف کر کے خوب کوٹیں مغز پستہ پاؤ آثار مغز چلغوزہ پاؤ آثار مغز حب الخضرہ پاؤ آثار مغز گردگان پاؤ آثار مغز بادام پاؤ آثار مغز حب الزلم پاؤ آثار' مغز نارجیل پاؤ آثار' مغز فندق پاؤ آثار' مغز حب السمنہ پاؤ آثار' شکر سفید تین آثار' عسل خالص ایک سیر میں قوام کر کے حلوا بنادیں چار تولہ ہر روز علے الصباح ہمراہ دودھ پاؤ آثار کے کھائیں۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حلوا ثعلب مقوی باہ و مولد منی از مجربات حکیم علوی خان صاحب دہلوی آرد نخود تیس مثقال ارد میدہ گندم تیس مثقال آرد باقلہ بیس مثقال روغن گاؤ چالیس مثقال میں بریاں کریں۔ مغز پستہ آدھ پاؤ' مغز فندق آدھ پاؤ' مغز چلغوزہ آدھ پاؤ' مغز نارجیل آدھ پاؤ' مغز حب السمنہ آدھ پاؤ' مغز الحلک آدھ پاؤ' مغز حب الخضرہ آدھ پاؤ' مغز بادام آدھ پاؤ' مغز حب الزلم آدھ پاؤ' مغز خربزہ آدھ پاؤ' مغز حب الفلفل آدھ پاؤ' مغز قصم آدھ پاؤ ثعلب مصری آدھ پاؤ' دارچینی ۶ ماشہ' مصطگی ۶ ماشہ' خولنجان ۶ ماشہ' بہمن سرخ ۶ ماشہ' بہمن سفید ۶ ماشہ' شقاقل ۶ ماشہ' دانہ الائچی کلاں ۶ ماشہ' جوز بوا تین ماشہ' بسباسہ تین ماشہ' زعفران تین ماشہ' مشک تین ماشہ' عنبر اشہب تین ماشہ' سب کو ملا کر حلوا بنائیں اور ۴ تولہ صبح اور

۲ تولہ شام کھائیں۔ سات روز تک کھانے سے فائدہ کثیر معلوم ہوگا۔



## نوع دیگر:

حلوا چوب چینی مقوی باہ و موجد منی از مجربات حکیم سید ضامن علی شاہ صاحب والد خاکسار۔ آرد گندم ایک سیر روغن زیتون ایک پاؤ' روغن گاؤ ایک پاؤ میں بریاں کریں۔ پھر مغز چلغوزہ آدھ پاؤ مغز نارجیل آدھ پاؤ چوب چینی آدھ سیر قرنفل ایک تولہ دانہ الائچی کلاں ایک تولہ دارچینی ایک تولہ زرنباد ایک تولہ رازیانہ ایک تولہ زنجبیل ایک تولہ انیسوں ایک تولہ نان خواہ ایک تولہ اندر جو ایک تولہ سورنجاں شیریں ایک تولہ دار فلفل ایک تولہ خولنجان ایک تولہ سعد کوفی ایک تولہ شہد ڈیڑھ سیر میں قوام کر کے حلوا بنائیں اور ورق نقرہ چالیس عدد اوپر سے ملائیں اور ۲ تولہ صبح کو کھائیں۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حلوا مرغ مقوی باہ از مجربات حکیم سید ضامن علی شاہ صاحب والد خاکسار۔ مرغ سیاہ ایک عرق گلاب پانچ سیر میں پختہ کریں۔ مغز بادام آدھ پاؤ' حب الصنوبر ۲ تولہ مغز خستہ زرد آلو ۲ تولہ شقاقل ۲ تولہ آرد گندم پاؤ آثار روغن زرد پاؤ آثار میں بریاں کریں۔ پھر نبات سفید ۲ سیر میں قوام کر کے حلوا بنائیں اور ۲ تولہ صبح اور ۲ تولہ شام کھائیں کیسا ہی سست ہو انشاء اللہ سات روز تک استعمال کرنے سے فضل ایزدی ہو جائے گا۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حلوا بیضہ مرغ مقوی باہ و مولد منی و دافع درد پشت از مجربات حکیم محمود خان صاحب دہلوی۔ زردی بیضہ مرغ ۴۰ عدد نبات سفید ایک سیر عرق بید مشک آدھ سیر ملا کر نرم آگ پر پکائیں جوز بوا چھ ماشہ بسباسہ ۲ ماشہ زعفران تین ماشہ مشک تین ماشہ ڈال کر خوب حل کریں۔ ۲ تولہ صبح کو کھائیں جماع کا پرہیز کریں۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

حلوا مقوی باہ و مقوی دماغ و جگر از مجربات حکیم محمود خان صاحب دہلوی۔ آرد گندم آدھ سیر آرد نخود آدھ سیر روغن گاؤ ایک سیر میں بریاں کریں۔ دارچینی ۶ ماشہ بہمن سرخ ۶ ماشہ' بہمن سفید ۶ ماشہ' شقاقل ۶ ماشہ عود صلیب ۶ ماشہ' دانہ الائچی کلاں ۶ ماشہ خولنجان ۶ ماشہ بوزیدان ۶ ماشہ بسباسہ ۴ ماشہ ثعلب ۴ ماشہ' زنجبیل ۴ ماشہ' مشک خالص تین ماشہ مغز پستہ ۲ تولہ' مغز بادام ۲ تولہ' مغز فندق ۲ تولہ' مغز نارجیل ۲ تولہ' مغز چلغوزہ دو تولہ نبات سفید ڈیڑھ سیر' شہد آدھ سیر کا قوام کر کے حلوا بنائیں ۲ تولہ صبح اور ۲ تولہ شام کھائیں۔ بہت مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

جوارش مقوی باہ و مقوی معدہ مولد غلط صالح و دافع سرعت انزال از مجربات حکیم محمود خان صاحب دہلوی۔ آملہ مقشری ۱۲ تولہ شیر گاؤ ۲ سیر میں پرورہ کر کے خشک کریں طباشیر تین مثقال' صندل سفید تین مثقال' ساق منقی تین مثقال' زرشک تین مثقال' گل سرخ تین مثقال' بادرنجبویا تین مثقال' پوست بیرون پستہ تین مثقال' کشنیز خشک تین مثقال' تخم خرفہ تین مثقال' مروارید تین ماشہ' عنبر اشہب تین ماشہ' ورق نقرہ سو عدد ورق طلاء ۲۵ عدد نبات سفید آدھ سیر عرق بید مشک ایک پاؤ میں قوام کر کے کہربا ۶ ماشہ دارچینی ۶ ماشہ مصطگی ۹ ماشہ دانہ الائچی سفید ۶ ماشہ ابریشم مقرض ۶ ماشہ اوپر سے ملائیں۔ خوراک تین ماشہ سے ۹ ماشہ تک بڑھائیں۔ بہت مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

جوارش عطائی مقوی معدہ و دماغ و باہ از مجربات حکیم شریف خان صاحب دہلوی۔ تودری زرد ۲ تولہ' تودری سفید ۲ تولہ' بہمن سرخ ۲ تولہ بہمن سفید ۲ تولہ مغز تخم خربزہ تین مثقال تخم جرجیر تین مثقال تخم پیاز تین مثقال تخم حماض مثقال تخم انجرہ تین مثقال تخم بالیون تین

مثقال کتیرا تین مثقال تخم کرفس تین مثقال الائچی خورد ایک مثقال دارچینی ایک مثقال دار فلفل ایک مثقال خولنجان ایک مثقال زنجبیل ایک مثقال قرفہ ایک مثقال ترنجبین آدھ سیر شیر گاؤ ایک سیر میں شب کو تر کر کے صبح کو جوش دیں اور سب دواؤں کو کوٹ کر تیار کر کے جوارش بنائیں۔ خوراک ایک مثقال صبح ایک مثقال شام۔ مجرب ہے۔



## نوع دیگر:

عرق مقوی اعضاء رئیسہ و باہ از مجربات حکیم شریف خان صاحب دہلوی۔ کشمش تازہ پندرہ سیر قند سیاہ بیس سیر آب گاجر ایک من آملہ ایک سیر دارچینی ایک سیر ڈال کر ایک مرتبہ کشید کریں پھر دوبارہ دارچینی ایک سیر ڈال کر کشید کریں۔ پھر تیسری بار دارچینی ایک سیر شیر گاؤ دس سیر ڈال کر کشید کریں۔ خوراک تین تولہ صبح تین تولہ شام جماع سے پرہیز کریں۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

عرق مقوی باہ و گردہ و دافع درد کمر از مجربات حکیم شریف خان صاحب دہلوی۔ چھال کیکر پانچ سیر قند سیاہ ایک من عرق گلاب ۵ سیر تخم خربزہ ۵ تولہ بادرنجبویہ ۵ تولہ گاؤزبان ۵ تولہ گل گاؤزبان ۵ تولہ تخم شاغم تین تولہ مرچ ترکی تین تولہ بسفائج تین تولہ۔ جدوار خطائی تین تولہ اذخر ۴ تولہ بہمن سرخ ۴ تولہ بہمن سفید ۴ تولہ شقاقل ۴ تولہ شیطرج ہندی ۴ تولہ زرنب ۴ تولہ ساذج ہندی ۴ تولہ زرنباد ۴ تولہ درونج عقربی ۴ تولہ انیسوں ۴ تولہ ثعلب مصری ۵ تولہ دارچینی ۵ تولہ ابریشم خام ۵ تولہ خولنجاں ۵ تولہ دانا الائچی کلاں ۵ تولہ الائچی خورد ۵ تولہ گل سرخ ۵ تولہ عنبر اشہب ۶ ماشہ زعفران ایک تولہ ڈال کر عرق نکالیں۔ ۴ تولہ صبح اور ۴ تولہ شام کو پئیں۔ غذا عمدہ اور نفیس کھائیں۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

جوارش مغز خروس برائے سستی از مجربات حکیم شریف خان صاحب دہلوی۔ مغز سر مرغ ۱۰ عدد فلفل سفید ایک مثقال اسقیل ایک مثقال کنجد مقشر ایک مثقال دار فلفل ایک مثقال زعفران ایک مثقال تخم خندوقی ۲ مثقال شقاقل ۲ مثقال تخم شلغم ۲ مثقال تخم پیاز ۲ مثقال جرجر ۲ مثقال تخم خشخاش ۲ مثقال تخم گزر ۲ مثقال انجرہ ۲ مثقال ثعلب ۲ مثقال سقن قور ۲ مثقال علک ۲ مثقال قسط شیرین ۲ مثقال مغز کنجشک نرخانگی ۲ مثقال قضیب گاؤ ۲ مثقال عنبر اشہب ۲ مثقال عسل خالص ایک سیر میں قوام کر کے جوارش بنائیں اور ایک تو صبح کو کھائیں سات روز میں انشاء اللہ نامرد مرد ہو جائے گا۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

عرق چوب چینی مقوی باد از مجربات حکیم محمود خان صاحب دہلوی دار چینی ۲ تولہ گل سرخ ۲ تولہ سنبل الطیب ایک تولہ ساذج ہندی ایک تولہ قرنفل ایک تولہ دانہ الائچی کلاں ایک تولہ زرنباد ایک تولہ بادرنجبویہ ایک تولہ گل گاؤ زبان ایک تولہ ابریشم مقرض ایک تولہ بہمن سرخ ایک تولہ بہمن سفید ایک تولہ عود ہندی ایک تولہ اشنہ ایک تولہ زعفران ۶ ماشہ مصطگی ۶ ماشہ مشک خالص ڈیڑھ ماشہ عنبر اشہب تین ماشہ چوب چینی ایک سیر سیب شیریں ۱۰ عدد نخود ایک سیر عرق گلاب ۲ سیر میں پہلے نخود کو ایک شب تر کریں اور صبح کو عرق نکالیں۔ دن میں تین چار مرتبہ دو دو تین تین تولہ استعمال میں لائیں اور اگر ۲۰۰ عدد پان بھی کشید میں ڈالیں تو زیادہ تر فائدہ بخشے گا۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

عرق چوب چینی دافع سستی چوب چینی ۲ سیر ریزہ ریزہ کر کے ایک من پانی میں ڈالیں اور جوش دیں جب نصف باقی رہ جائے سنبل الطیب ۵ مثقال زرنباد ۵ مثقال وج

۹ مثقال' عود ہندی ۵ مثقال' گاؤ زبان ۵ مثقال' فرنج مشک ۵ مثقال' الائچی کلاں ۵ مثقال' الائچی خورد ۵ مثقال' اندر جو شیریں ۵ مثقال' اشنہ ۵ مثقال' ساذج ہندی ۵ مثقال خارخسک ۵ مثقال' بادیان ۲ مثقال' نان خواہ دو مثقال' دارچینی ۲ مثقال قرنفل ۲ مثقال جوز بوا دو مثقال بسباسہ دو مثقال' تخم گزر ۲ مثقال' بہمن سرخ ۲ مثقال' بہمن سفید ۲ مثقال شقاقل ۲ مثقال مصطگی ۲ مثقال' مشک نیم مثقال' عنبر ایک مثقال' زعفران ایک مثقال نبات سفید ۵ سیر مویز منقی ۵ سیر' سیب ولائتی ۱۰۰ عدد ناشپاتی ۱۰۰ عدد انار شیریں پچاس عدد امرود شیریں ۱۰۰ عدد گوشت بز بیس سیر' گوشت مرغ جوان ۱۰ عدد' بٹیر پچاس عدد' تیتر پچاس عدد' کنجشک زخانگی ۱۰۰ عدد' عرق گلاب ۱۰ سیر بطریق ماء اللحم کے کشید کریں اگر دو آتشہ کیا جائے تو زیادہ تر مفید ہوگا۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

عرق ماء اللحم مقوی باہ و مقوی دماغ و دافع ضعف جگر و قلب وحمہ اعضاء رئیسہ اگر بوڑھا آدمی استعمال میں لادیں تو از سر نو جوان ہو از مجربات حکیم سید ضامن علی شاہ صاحب قبلہ و کعبہ خاکسار۔ بلکہ حکیم محمود خان صاحب نے بھی اس نسخہ کی اپنی تجربات میں تعریف و توصیف لکھی ہے اور میرے تجربہ میں بھی ایک مرتبہ آچکا ہے درست اور ٹھیک پایا ہے۔

قند سیاہ ۲ من مویز سیاہ ایک من پوست کیکر بیس سیر بلیلہ آدھ پاؤ' بلیلہ آدھ پاؤ' آملہ آدھ پاؤ' سنبل الطیب آدھ پاؤ' اشنہ ایک پاؤ' تج آدھ پاؤ' پترج آدھ پاؤ' بیج بند آدھ پاؤ' ناگیسر آدھ پاؤ' خولنجان آدھ پاؤ' زرنب آدھ پاؤ' فوہ آدھ پاؤ' بھنگرہ آدھ پاؤ' الائچی خورد آدھ پاؤ' الائچی کلاں آدھ پاؤ' تال مکھانہ آدھ پاؤ' بیخ لبلاب آدھ پاؤ' گل دہاوا آدھ پاؤ' خس آدھ پاؤ' اندر جو ایک پاؤ' کچور ایک پاؤ' موتھ ایک پاؤ' صندل سرخ ایک پاؤ' صندل سفید ایک پاؤ' موصلی سیاہ ایک پاؤ' موصلی سفید ایک پاؤ' تخم اوٹنگن ایک پاؤ' افیون ایک پاؤ' تخم ترب

ایک پاؤ کہیلی ایک پاؤ اسگند آدھ سیر ستاور ۲ سیر اشک برگ ۲ سیر بادیان پاؤ سیر قند سیاہ و کشمش کو خم میں ڈال کر لامم تیار کریں پھر عرق کھینچیں قند سیاہ بیس سیر سیب ولائیتی ایک سو عدد انار سو عدد ناشپاتی سو عدد کشمش ۴ سیر امرود سو عدد گوشت بز جوان ۲۰ سیر تیتر ۵۰ عدد مرغ ۵۰ عدد ڈال کر دوبارہ کشید کریں تخم اوٹنگن ایک پاؤ بیج بند پاؤ سیر اندر جو ایک پاؤ ثعلب ایک پاؤ قرنفل آدھ پاؤ دار چینی آدھ پاؤ تخم گزر ایک پاؤ تخم شلغم ایک پاؤ تخم پیاز ایک پاؤ تخم کونچ ایک پاؤ بہمن سرخ ایک پاؤ بہمن سفید ایک پاؤ' تودری زرد ایک پاؤ' تودری سرخ ایک پاؤ' شقاقل ایک پاؤ' کشنیز خشک ایک پاؤ' بیخ بنفشہ ایک پاؤ' مدن مست ایک پاؤ' اشنہ ایک پاؤ سنبل الطیب ایک پاؤ ناگیسر ایک پاؤ تج ایک پاؤ' پترج ایک پاؤ' موچرس ایک پاؤ' تال مکھانہ ایک پاؤ' پوست بیخ سمبل ایک پاؤ' سمندر سوکھا ایک پاؤ' بیخ اوٹ کٹارہ ایک پاء' گاؤ زبان ایک پاؤ' بادرنجبو ایک پاؤ' کبابہ ایک پاؤ' دروج عقربی ایک پاؤ' بلیون ایک پاؤ فرنجمشک ایک پاؤ' بسباسہ ۵ تولہ' جوزبوا ۵ تولہ' بیخ لبلاب ۵ تولہ' زرنباد ۵ تولہ' موصلی سیاہ ۵ تولہ موصلی سیاہ ۵ تولہ صندل سرخ ۵ تولہ صندل سفید ۵ تولہ بھوپھلی ۵ تولہ گل سرخ ایک پاؤ چوب چینی ایک پاؤ پوست ترنج ایک پاؤ تخم کاسنی ایک پاؤ گل دہاوا ایک پاؤ قسط شیریں ایک پاؤ بوزیدان ایک پاؤ ان سب کو اس عرق میں ڈال کر تین روز تک تر کریں۔ پھر نبات سفید دس سیر شیر گاؤ ایک من زعفران ایک تولہ مشک ۹ ماشہ عنبر اشہب ایک تولہ ڈال کر عرق کھینچیں اور ۴ تولہ صبح کو کھانا کھانے کے بعد پئیں۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

لعوق بصل مقوی باہ از مجربات حکیم محمود خان صاحب دہلوی۔ آب پیاز سفید ایک پاؤ عسل خالص ایک پاؤ دونوں کو آپس میں پکائیں جب خوب پک جائے اور آب پیاز سوختہ ہو جائے ۶ ماشہ صبح کو ہمراہ دودھ نیم آثار کے کھائیں۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

لعوق خارخسک مقوی باہ از مجربات حکیم محمود خان صاحب دہلوی۔ خارخسک ایک پاؤ ایک سیر پانی میں جوش دیکر جب نصف باقی رہ جائے پھر خارخسک آدھ پاؤ اور ڈال کر جوش دیں جب نصف رہ جائے پھر خارخسک ایک چھٹانک اور اس میں ڈال کر سہ بارہ جوش دیں پھر اس پانی کو صاف کر کے زنجبیل ۶ ماشہ دار فلفل ۶ ماشہ شہد پاؤ آثار ڈال کر قوام کریں جب بطور لعوق کے ہو جائے ۶ ماشہ صبح اور ۶ ماشہ شام کو استعمال میں لائیں سات روز میں قدرت الٰہی دیکھیں کہ کتنا فائدہ ہوتا ہے۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

دوا مقوی باہ از مجربات حکیم شریف خان صاحب دہلوی۔ نخود سیاہ ایک پاؤ پانی خسک مرلع سبز ایک پاؤ میں تر کر کے خشک کریں جب وہ خشک ہو جائے ارد کر کے ۲ تولہ صبح شیر گاؤ نیم آثار کے ساتھ نوش کریں۔ سات روز تک استعمال میں لانے سے انشاءاللہ فائدہ کثیر حاصل ہوگا۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

دوا مقوی باہ و مولد منی از مجربات حکیم محمود خان صاحب دہلوی۔ خصیہ گوسفند ایک پاؤ قیمہ کر کی شیر گاؤ ایک سیر میں جوش دیں جب نصف باقی رہ جائے تو کنجد سیاہ ایک پاؤ اس میں تر کر کے سایہ میں خشک کریں۔ ۶ ماشہ صبح ہمراہ دودھ گاؤ پاؤ آثار کے کھائیں۔ سات روز تک استعمال میں لانے سے فائدہ کثیر حاصل ہوگا۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

لبوب مقوی باہ و دماغ کو از حد مفید ہے از مجربات حکیم محمود خان صاحب دہلوی۔ مغز بادام مقشر چالیس تولہ مغز پستہ ۳۰ تولہ تخم خشخاش ۸۰ تولہ میدہ گندم ۸۰ تولہ سب کا شیرہ نکال

کر روغن گاؤ ۲ تولہ نبات سفید ۲۰ تولہ میں قوام کر کے لبوب تیار کریں مشک تین ماشہ زعفران ٦ ماشہ گلاب ایک چھٹانک میں حل کر کے ملا دیں ۲ تولہ صبح کو کھائیں۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

لبوب کبیر مقوی باہ از مجربات حکیم محمود خان صاحب دہلوی۔ مغز پستہ ۵ درم مغز بادام ۵ درم' مغز فندق ۵ درم' مغز حب الخضر اپانچ درم' مغز گردگان ۵ درم مغز چلغوزہ ۵ درم مغز حب الزلم ۵ درم مغز حب البطم ۵ درم ماہی رو بیاز ۵ درم خولنجان ۵ درم شقاقل ۵ درم بہمن ۵ درم تودری ہر دو پانچ پانچ درم زنجبیل ۵ درم کنجد مقشر ۵ درم دارچینی ۵ درم سنبل الطیب تین درم سعد کوفی تین درم' قرنفل تین درم' کبابہ تین درم' حب الفلفل تین درم' تخم گزر تین درم' تخم شلغم تین درم' تخم ترب تین درم' تخم پیاز تین درم' اسپست تین درم' تخم ہلیون تین درم' اندر جو شیریں تین درم' درونج عقربی تین درم' زرنباد تین درم' جوز بوا تین درم' بسباسہ تین درم' دار فلفل ایک درم' ثعلب دس درم' نارجیل دس درم' مغز کنجشک دس درم' تخم خشخاش دس درم' قضیب گاؤ دس درم' سورنجاں ۴ درم بوزیدان ۴ درم نعناع خشک ۴ درم مایہ شتر اعرابی ۴ درم زعفران تین درم بوزیدان ۴ درم نعناع خشک ۴ ددرم مایہ شتر اعرابی ۴ درم زعفران تین درم' مصطگی تین ددرم عود خام ۲ درم ورق طلا تیں عدد ورق نقرہ پچاس عدد عنبر اشہب ایک مثقال مشک نیم مثقال عسل خالص ۲ سیر میں قوام کر کے تیار کریں تین تولہ صبح ہمراہ دودھ گاؤ پاؤ آثار کے کھائیں۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

لبوب صبر مقوی باہ و مقوی گردہ و مولد منی از مجربات حکیم محمود خان صاحب دہلوی مغز بادام ۲ تولہ مغز گردگان ۲ تولہ مغز حب الخضر ادو تولہ' مغز چلغوزہ ۲ تولہ مغز حب الزلم ۲ تولہ مغز فندق ۲ تولہ' مغز پستہ دو تولہ' مغز نارجیل دو تولہ مغز حب الفلفل دو تولہ' تخم خشخاش ۲ تولہ

تودری زرد ۲ تولہ تودری سرخ تولہ مغز تخم جرجر ۲ تولہ تخم پیاز ۲ تولہ تخم شلغم ۲ تولہ تخم اسپست ۲ تولہ بہمن سرخ و بہمن سفید دو دو تولہ قرفہ ۲ تولہ زنجبیل ۲ تولہ دار فلفل ۲ تولہ عاقرقرحا ۲ تولہ کبابہ ۲ تولہ دارچینی ۲ تولہ شقاقل ۲ تولہ خولنجان ۲ تولہ تخم بلیون ۲ تولہ عسل خالص ایک سیر میں ملا کر لبوب تیار کریں اور ۶ ماشہ صبح اور ۶ ماشہ شام ہمراہ دودھ نیم آثار کے کھائیں۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

لبوب صغیر مقوی باہ از مجربات حکیم محمود خان صاحب دہلوی۔ مغز پنبہ دانہ ۲ تولہ مغز حب الخضر ۲۱ تولہ حب صنوبر ۲ تولہ مغز پستہ ۲ تولہ مغز نارجیل ۲ تولہ مغز گردگان ۲ تولہ تخم بلیون ۲ تولہ شقاقل ۲ تولہ حب الزلم ایک تولہ اندر جو شیریں ایک تولہ زنجبیل ایک تولہ مغز کنجشک نر ایک تولہ دار فلفل ایک تولہ شہد خالص آدھ سیر میں ڈال کر بطور معجون کے بنائیں اور ایک تولہ صبح اور ایک تولہ شام ہمراہ دودھ کے کھائیں بہت مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

لبوب بارد مقوی باہ از مجربات حکیم محمود خان صاحب دہلوی۔ مغز تخم خربزہ تین درم مغز تخم خیار تین درم مغز بادرنگ تین درم مغز بادام شیریں مقشر ۶ درم تخم خشخاش سفید ۶ درم مغز کدو ۶ درم خرفہ مقشر تین درم کتیرہ تین درم تودری زرد تین درم تودری سرخ تین درم تخم بلیون تین درم مغز چلغوزہ ایک درم زنجبیل ۵ درم خولنجان ۵ درم شقاقل ۵ درم ترنجبین ایک سیر میں قوام کر کے معجون بنائیں اور ایک تولہ صبح اور ایک تولہ شام کو کھائیں۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

لبوب ابریشم مقوی باہ و مولد منی از مجربات حکیم سید ضامن علی شاہ صاحب بلند شہری والد ماجد خاکسار۔ مغز بادام ۹ ماشہ مغز حب الخضر ا نو ماشہ مغز حب الزلم ۹ ماشہ مغز حب

اقلقل ۹ ماشہ مشک ۹ ماشہ بہمن سفید ۹ ماشہ خشخاش ۹ ماشہ دارچینی ۹ ماشہ زنجبیل ۹ ماشہ دارفلفل نو ماشہ' کبابہ نو ماشہ' قرفہ نو ماشہ' ورق نقرہ نو ماشہ' تخم بلیون نو ماشہ' خولنجان ۹ ماشہ زعفران ایک تولہ' مغز فندق ڈیڑھ تولہ مغز چلغوزہ ایک تولہ مغز پستہ ایک تولہ تودری سرخ ایک تولہ' تودری زرد ایک تولہ نارجیل ۴ تولہ شقاقل ۴ تولہ ابریشم مقرض ۴ تولہ ابریشم خام ایک پاؤ' عرق گلاب آدھ سیر شہد خالص ڈیڑھ سیر میں قوام کر کے لبوب بنائیں ایک تولہ صبح اور ایک تولہ شام ہمراہ دودھ گاؤ سیر کے کھائیں۔ بہت مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

لبوب جواہر مقوی باہ از مجربات حکیم محمود خان صاحب دہلوی۔ چرس ایک تولہ تخم انجرہ دو تولہ تخم شلغم ۲ تولہ تخم پیاز ۲ تولہ عنبر اشہب ایک تولہ خشخاش ۲ تولہ انیسوں ۲ تولہ' ایرسا ۲ تولہ' ورق نقرہ ۲ تولہ' ورق طلا ۲ تولہ' مروارید ۲ تولہ' لعل بدخشانی ۲ تولہ کہربا شمعی ۲ تولہ' تخم خیارین ۳ تولہ' بہمن سرخ تین تولہ' بہمن سفید تین تولہ' مغز تخم خربزہ تین تولہ' کنجد مقشر تین تولہ' ثعلب مصری تین تولہ' خولنجان تین تولہ' زنجبیل تین تولہ' تخم اسپلت تین تولہ' سرہ سقنقور تین تولہ مغز کنجشک تین تولہ خصیہ خروس تین تولہ شقاقل تین تولہ نخود کابلی تین تولہ مغز بادام مقشر ۷ تولہ مغز چلغوزہ سات تولہ' مغز نارجیل ۵ تولہ' آب ناشپاتی ایک سیر۔ عسل خالص آدھ سیر نبات سفید ایک سیر میں قوام کر کے معجون بنائیں۔ سات ماشہ صبح سات ماشہ شام کو کھائیں۔ بہت مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

لبوب مقوی باہ از مجربات حکیم شریف خان صاحب دہلوی۔ جند بیدستر ایک مثقال انیسون ۴ مثقال فلفل ۴ مثقال سلیخہ ۴ مثقال حب الغار ۴ مثقال عاقرقرحا ۴ مثقال مایہ شتر اعرابی ایک مثقال تودری زرد ایک مثقال تودری سفید ایک مثقال اندرجو ۴ مثقال

انیسون ۴ مثقال شقاقل ۴ مثقال بہمن سرخ ۴ مثقال بہمن سفید ۴ مثقال ہمک صد اچار مثقال مغز کنجشک ۴ مثقال ماہی روبیان ۴ مثقال تخم انجرہ چار مثقال تخم جرجر ۴ مثقال تخم گزر ۴ مثقال تخم پیاز ۴ مثقال تخم گندنہ ۴ مثقال تخم ہلیون ۴ مثقال تخم شاغم ۴ مثقال تخم کاہو ۴ مثقال تخم کل ۴ مثقال تخم چقندر ۴ مثقال ریگ ماہی ۴ مثقال جدوار ۴ مثقال بیخ بنفشہ ۴ مثقال ساذج ہندی ۴ مثقال ثعلب مصری ۲۰ مثقال مغز بادام آدھ پاؤ مغز پستہ آدھ پاؤ مغز فندق آدھ پاؤ مغز العلک آدھ پاؤ مغز تقلنحو اجہ آدھ پاؤ مغز نارجیل آدھ پاؤ مغز کدو آدھ پاؤ شہدانج آدھ پاؤ تخم خشخاش آدھ پاؤ مغز بلادر آدھ پاؤ مغز چلغوزہ آدھ پاؤ مغز بہدانہ آدھ پاؤ مغز خربزہ آدھ پاؤ مغز گردگان آدھ پاؤ مغز بادام تلخ آدھ پاؤ مغز تخم شفتالو آدھ پاؤ سب مغزیات کا روغن نکالیں پھر اس روغن میں دوا مذکورہ کو بریاں کریں پھر شہد خالص ڈیڑھ سیر میں قوام کر کے لبوب بنائیں خوراک ۶ ماشہ سے ایک تولہ تک صبح کے وقت کھائیں۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

لبوب مقوی باہ مولدمنی از مجربات حکیم سید ضامن علی شاہ صاحب بلند شہری والد خاکسار اور حکیم محمود خان صاحب دہلوی نے بھی اپنی مجربات میں اس کی از حد تعریف لکھی ہے۔ مشک تین ماشہ دارچینی ایک مثقال قرنفل ایک مثقال سنبل الطیب ایک مثقال اسارون ایک مثقال بسباسہ ایک مثقال کبابہ ایک مثقال سعد کوفی ایک ایک مثقال قرفہ ایک مثقال دارفلفل ایک مثقال عود جوز بوا ایک ایک مثقال عنبراشہب ایک مثقال زعفران ایک مثقال زنجبیل ایک درم بوزیدان ۲ درم قسط شیریں ۲ درم حب الزلم درم درونج عقربی ۲ درم حب بلسان ۲ درم حب البان ۲ درم فلفل سفید ۲ درم مغز تخم لسوڑہ دو درم مغز کدو دو درم تخم پیاز دو درم تخم شاغم دو درم تخم رطبہ دو درم تخم خشخاش ۲ درم خسکدانہ ۲ درم دوقو ۲ درم

تخم ترتیزک ۲ درم، تخم گندنہ ۲ درم تخم ہلیون ۲ درم خسک مربع ۲ درم شقاقل ۳ درم، خولنجان تین درم، ثعلب تین درم، بہمن سرخ تین درم، بہمن سفید تین درم، تودری زرد تین درم، تودری سفید تین سدرم، اندر جو شیریں تین درم سقنقور تین درم نارجیل ۷ درم، حب الخضر اسات درم، مغز بادام ۷ درم، مغز پستہ ۷ درم، مغز چلغوزہ ۷ درم، مغز پنبہ دانہ ۷ درم، کنجد سفید ۷ درم، اگر ماہی مقنقور نہ ملے تو مایہ شتر اعرابی ۵ درم، افیون ۲ مثقال بزرالبنج ملا کر اس کا بدل ہے۔ ۲ سیر شہد میں ملا کر لبوب تیار کریں۔ انشاء اللہ بہت ہی فائدہ مند ہے اور خوراک ایک تولہ سے ۲ تولہ تک اور بندہ نے بھی اس کو تجربہ کر کے آزمایا ہے۔ بہت ٹھیک و مجرب ہے۔

اکثر آدمی بسبب نافہمی کے علاج باہ میں طلاء پٹی کی تلاش میں سرگرداں رہتے ہیں اور کوئی نتیجہ بجز نقصان کے فائدہ کا نہیں اٹھاتے اور کسی دوا مقوی کی طرف توجہ نہیں کرتے اور پھر مرض اکثر بہت سے سبب سے ہو جاتا ہے ضعف دماغ' کثرت جماع سے آدمی بیکار ہو جاتا ہے' جریان منی سے بھی ست ہو جاتا ہے اور مشت زنی اغلام سے بھی رگیں اور پٹھے ست ہو جاتے ہیں۔ اگر جلق کیا ہو طلاو پٹی کا استعمال کریں اگر سبب ضعف وغیرہ کا ہو تو دوا کھانا چاہئے اور نسخہ جات طلاء و پٹی کے مجرب ذیل میں درج کئے جاتے ہیں:

## لیپ:

دافع جلق از مجربات حکیم سید ضامن علی شاہ صاحب بلند شہری والد خاکسار۔ یہ نسخہ آج تک میرے خاندان سے باہر نہیں نکلا مگر فائدہ عام کے لئے تحریر کیا جاتا ہے۔ بیر بہوٹی ایک تولہ گھونگھچی ایک تولہ' زہر تیلیا ایک تولہ' بسباسہ ایک تولہ جوز بوا ایک تولہ قرنفل ایک تولہ عاقرقرحا ایک تولہ شنگرف ایک تولہ' پوست بیخ کنیر سفید ایک تولہ' شیر مدار ایک تولہ' روغن گاؤ ۲ تولہ تخم شریفہ ایک تولہ خولنجان ایک تولہ' سب کو شراب برانڈی میں سات روز تک کھرل کریں پھر وقت شام لیپ کریں اور صبح کو خولنجان ۲ تولہ کو سیر بھر پانی میں جوش کر کے اس پانی سے عضو کو دھوئے اس طرح سات روز تک کرے کیسا ہی ست ہو انشاء اللہ فائدہ حاصل ہوگا مجرب ہے اور کوئی دوا مقوی ضرور ساتھ کھائیں۔

## نوع دیگر:

سینک دافع جلق از مجربات بندہ۔ سینکڑوں آدمیوں پر تجربہ کر کے درست اور ٹھیک پایا ہے۔ بیر بہوٹی ایک تولہ قرنفل ایک تولہ جوز بوا ایک تولہ بسباسہ ایک تولہ کا پھل ایک تولہ

اسگند ایک تولہ خولنجان ایک تولہ زعفران ایک تولہ مالکنگنی ایک تولہ انبہ ہلدی ایک تولہ ریوند چینی اتولہ دارچینی ایک تولہ کنجد سیاہ ایک تولہ سرشف ایک تولہ تخم پواڑ ایک تولہ تخم ترب ایک تولہ مغز پنبہ دانہ ایک تولہ نارجیل کہنہ ایک تولہ مغز بادام تلخ ایک تولہ پستہ ایک تولہ چرونجی ایک تولہ زنجبیل ایک تولہ موچرس ایک تولہ پلاس پاپڑا ایک تولہ زیرہ سیاہ ایک تولہ خربق سیاہ ایک تولہ انگوزہ ایک تولہ موم سفید ایک تولہ آب ادرک ۵ تولہ شراب خالص آدھ پاؤ ملا کر ایک روز کھرل کریں پھر دو پوٹلی بنا کر شیر بھیڑ پاؤ آثار میں جوش دیکر سینک کریں۔ سات روز تک استعمال میں لانے سے انشاءاللہ فائدہ کلی حاصل ہوگا۔ بہت مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

طلا دافع جلق از مجربات حکیم سید ضامن علی شاہ صاحب بلند شہری والد خاکسار۔ مرغ جوان ایک عدد لے کر اس کو ہڑتال طبقی ایک ماشہ ہر روز آٹا میں گوندکر چالیس روز تک کھلائیں بعد چالیس روز کے اس کو ذبح کر کے صاف کریں۔ پھر قرنفل ایک تولہ عاقر قرحا ایک تولہ زنجبیل ایک تولہ مصطگی رومی ایک تولہ سنکھیا ۲ تولہ مال کنگنی ۲ تولہ بیر بہوٹی ۲ تولہ خراطین ۲ تولہ اس کی شکم میں رکھ کر ایک مٹی کے برتن میں رکھ کر گل حکمت کر کے تیل نکالیں سات روز تک استعمال کریں کیسا ہی نامرد ہو انشاءاللہ تعالیٰ حالت اصلی پر آجائے گا۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

طلاء دافع سستی وجلق از مجربات حکیم سید ضامن علی شاہ صاحب والد خاکسار بیر بہوٹی ایک تولہ جونک خشک تولہ خراطین خشک ایک تولہ بیخ کنیر سفید ایک تولہ جوزبوا ایک تولہ دارچینی ایک تولہ بسباسہ ایک تولہ عاقر قرحا ایک تولہ روغن بیضہ مرغ ۲ تولہ روغن زیتون ایک تولہ روغن بلسان ایک تولہ قرنفل ایک تولہ مالکنگنی ایک تولہ تخم کتان ایک تولہ برادہ

دندان فیل ایک تولہ تخم بیدانجیر ایک تولہ گھونگچی سفید ایک تولہ' جرک گوش آدمی ۲ تولہ جند بید ستر ایک تولہ' مستی فیل ایک تولہ' چربی شیر تین تولہ چربی سانڈہا ۲ تولہ مغز کا جما لگوٹہ ۴ تولہ' سب کو شراب دو آتشی میں آٹھ پہر کھرل کریں اور سایہ میں خشک کر کے گولیاں بنائیں اور بطریق معمول آتشی شیشی میں روغن نکالیں سات روز تک شام کو مالش کریں اوپر سے پان بنگلہ باندھیں مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

لیپ دافع جلق تجربہ حضرت نور خان صاحب ساکن خورجہ۔ شیر مادہ شتر پانچ سیر برادہ کچلہ آدھ پاؤ مالکنگنی آدھ پاؤ' عاقرقرحا آدھ پاؤ سنکھیا سفید ۲ تولہ سب کو دودھ میں ڈال کر جوش دیں اور دہی جمادیں صبح کو اس کا مکھن نکال کر ایک رتی ہر روز کھائیں اور سات روز تک اسی کی مالش کریں انشاءاللہ صحت ہو جائیں گی۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

لیپ دافع جلق از مجربات لٹو گرے گھاس ایک تولہ جو اکثر دریا کے کنارہ ہوتی ہے اور پتہ اس کا مثل پتہ کشیرے کے ہوتا ہے۔ سات روز تک پانی میں پیس کریں اور لگائیں اور ایک آبلہ ہو جائے گا بعد ازاں اس پر شراب لگادے دو تین روز میں زخم اچھا ہو جائیں گے۔ انشاءاللہ صحت ہوگئی۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

طلاء دافع سستی وجلق از مجربات حکیم سید ضامن علی شاہ صاحب والد خاکسار یہ نسخہ بہت نادر ہے سات روز کے لگانے سے بلا او پار صحت ہو جاتی ہے۔ شراب اسپریٹ ۲ تولہ' رنگ گولی سرخ جو بازار میں فروخت ہوتا ہے چھ ماشہ' چربی شیر دو تولہ۔ سب کو آگ پر گرم کر کے سات روز تک مالش کریں اور اوپر سے پان بنگلہ باندھیں۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

روغن طلا بلااو پاڑ دافع جلق از مجربات حکیم سید ضامن علی شاہ صاحب والد خاکسار

قرنفل ۲ ماشہ عاقرقرحا ۲ ماشہ جوز بوا چار عدد سرگیں بوزنہ ایک پاؤ عقرب سیاہ پانچ عدد روغن کنجد ۲ تولہ ملا کر کھرل کریں اور آتشی شیشی میں بطریق معمول روغن نکالیں اور سات روز تک مالش کریں اوراوپر سے پان بنگلہ باندھیں۔ انشاءاللہ فائدہ حاصل ہوگا مجرب ہے۔



## نوع دیگر:

روغن طلاء دافع جلق ودستی بلااو پاڑ مجرب بندہ جو بڑی محنت سے ایک فقیر صاحب سے حاصل ہوا ہے۔ خراطین خشک ۲ ماشہ تخم زلو خشک ۲ ماشہ مایہ شتر اعرابی ۲ ماشہ بیر بہوٹی ۲ ماشہ نشاستہ ۲ ماشہ تخم بیدانجیر ۲ ماشہ تخم دھتورہ چھ ماشہ جوز بوا چھ ماشہ بسباسہ ۲ ماشہ گھونگچی سفید ۲ ماشہ شنگرف ایک تولہ مغز جمالگوٹہ ۲ ماشہ ہڑتال طبقی ۲ ماشہ جند بیدستر ۲ تولہ چربی شیر ۴ تولہ شراب دوآتشہ میں ۱۲ پہر کھرل کرکے سایہ میں خشک کریں پھر آتشی شیشی میں بطریق معمول روغن نکالیں سات روز تک استعمال کریں اوپر سے پان بنگلہ باندھیں بلا تکلیف کے انشاءاللہ صحت ہوجائے گی۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

لیپ دافع جلق از تجربہ جناب منشی سید محمد ظفر حسین صاحب ڈپٹی کلکٹر بہادر بلند شہر جو بندہ کے از حد عنایت فرماہیں اور خاکسار نے بھی بہت سے اشخاص پر تجربہ کیا ہے۔ ٹھیک اور درست پایا ہے۔ شیر مدار ۴ تولہ شیر سدبارہ ۴ تولہ سنکھیا سفید ایک تولہ ہڑتال طبقی ایک تولہ شنگرف ایک تولہ سیماب ایک تولہ جوز بوا ایک تولہ بسباسہ ایک تولہ قرنفل ایک تولہ مغز جمالگوٹہ ایک تولہ انبہ ہلدی ایک تولہ مالکنگنی ایک تولہ بہادوہ ایک تولہ سب کو چار پہر شراب خالص میں کھرل کریں اور گولیاں برابر بیر جنگلی کے باندھیں ہر روز ایک گولی کو پیس کر لیپ

کریں اور اوپر سے پان بنگلہ باندھیں سات روز تک او پاڑ ہو جائے گا۔ پھر اوپر سے روغن گاؤ پانی میں اکیس مرتبہ دھو کر لگائیں انشاء اللہ صحت ہو گی۔ بہت مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

روغن طلاء سستی وطبق از مجربات حکیم سید ضامن علی شاہ صاحب بلند شہری والد خاکسار بیر بہوٹی ۲ تولہ خراطین ۲ تولہ نر کنجشک خانگی ۵ عدد بچھوا ایک عدد مینڈک کلاں صحرائی ایک عدد قرنفل ایک تولہ جوزبوا ۲ تولہ عاقرقرحا ۲ تولہ بساسہ ۲ تولہ روغن کنجد ایک پاؤ ملا کر ایک من کے برتن میں بطریق معمول روغن نکالیں اور سات روز تک مالش کریں اور اوپر سے پان بنگلہ باندھیں انشاء اللہ صحت ہو گی۔ بہت مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

روغن طلاء دافع جلق وسستی از مجربات حکیم سید ضامن علی شاہ صاحب بلند شہری والد خاکسار۔ شیر سدبارہ پانچ تولہ شیر تھنڈ ۵ تولہ شیر تھوہر پھلی دار ۵ تولہ شیر آک ۵ تولہ بیر بہوٹی ۲ تولہ خراطین خشک ۲ تولہ چربی سانڈہ ۲ تولہ چربی شیر ۲ تولہ قرنفل ایک تولہ عاقرقرحا ایک تولہ جوزبوا دو تولہ بساسہ ۲ تولہ گھونگچی سفید ۲ تولہ پوست بیخ کنیر ۲ تولہ مالکنگنی ۲ تولہ برادہ کچلا ۲ تولہ لوبان ۲ تولہ ہڑتال طبقی ۲ تولہ مغز جمالگوٹہ ۲ تولہ برادہ دندان فیل ۲ تولہ گندھک آملہ سار ۲ تولہ بادنجان صحرائی ۲ تولہ اجوائن خراسانی ۲ تولہ تخم پیاز ۲ تولہ اسپند ۲ تولہ سنکھیا سفید ۲ تولہ مغز تخم بیدانجیر ۲ تولہ زہر تیلیا ۲ تولہ زردی بیضہ مرغ ۵ عدد سب کو آٹھ پہر شراب خالص میں کھرل کر کے آتشی شیشی میں بطریق معمول ڈورو جنتر کر کے روغن نکالیں سات روز تک استعمال یعنی مالش کریں اوپر سے پان بنگلہ باندھیں انشاء اللہ اگر تمام عمر سست ہو گا تو صحت ہو جائے گی۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

لیپ دافع جلق شنگرف ایک تولہ سیماب ایک تولہ ہڑتال طبقی ایک تولہ سنکھیا سفید ایک تولہ پیاز نرگس ۲ تولہ دارچینی ۲ تولہ پتہ بکری کے پانی میں ۱۲ پہر کھرل کریں پھر حشفہ چھوڑ کر لیپ کریں اوپر سے پان بنگلہ باندھیں دو تین روز میں آبلہ پڑیں گا اور اس میں سے پانی نکلے گا پھر اوپر سے شیر کے چربی کی مالش کریں اور زخم مٹ جائیں گے اور انشاء اللہ پھر عمر بھر باہ میں کبھی کم نہ ہوگی۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

لیپ دافع جلق مجرب خون مرغ سیاہ ایک تولہ خون خر سیاہ ایک تولہ دونوں کو آپس میں ملا کر تین روز مالش کریں تین روز میں انشاء اللہ صحت کلی ہوگی مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

روغن طلاء، بلاو پاڑ دافع جلق از مجربات حکیم سید ضامن علی شاہ صاحب بلند شہری والد خاکسار جونک خشک ایک تولہ مغز کنجشک ایک تولہ کیکڑہ دو عدد چربی شیر تین تولہ پوست بیخ کنیر سفید ۲ تولہ تخم دھتورہ ۲ تولہ چربی خوک ۲ تولہ ریگ ماہی ایک تولہ ہڑتال طبقی ایک تولہ بیر بہوٹی ۲ تولہ چربی سانڈہ تین تولہ شراب دو آتشہ میں آٹھ پہر تک کھرل کریں پھر آتشی شیشی میں بطریق معمول روغن نکالیں سات روز تک مالش کریں اور اوپر سے پان بنگلہ باندھیں۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

روغن طلاء، بلاو پاڑ دافع جلق و سستی از مجربات حکیم سید ضامن علی شاہ صاحب بلند شہری والد خاکسار بیر بہوٹی ایک تولہ خراطین خشک ایک تولہ خولنجان ایک تولہ ہڑتال طبقی ایک تولہ گھونگچی سفید ایک تولہ سنکھی ایک تولہ بالنگنی ایک تولہ چربی خوک ۴ تولہ چربی شیر

۶ تولہ چربی گوہ چار تولہ زہر کچلا ایک تولہ تخم اٹنگن ایک تولہ چمگادڑ کلان ایک عدد سب دواؤں کو شراب دو آتشہ میں چار کھرل کریں اور چمگادڑ کے پیٹ میں رکھ کر ایک سبو چہ گلی میں رکھ کر پتال جنتر میں روغن نکالیں اور سات روز تک مالش کریں اور اوپر سے پان بنگلہ باندھیں یہ نسخہ میرے تجربہ میں بھی آچکا ہے۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

روغن دافع سستی از مجربات حکیم محمود خان صاحب دہلوی۔ گھونگچی سفید ایک تولہ کچلا ایک تولہ عاقرقرحا ایک تولہ بیخ کنار سفید ایک تولہ زہریٹھا ایک تولہ مغز جمالگوٹہ ایک تولہ پہلے زہریٹھا کو پوٹلی باندھ کر ایک سیر دودھ بکری میں جوش دیں پھر سب دواؤں کو دودھ بکری میں تین روز کھرل کر کے سایہ میں خشک کریں۔ پھر گولیاں بنا کر آتشی شیشی میں روغن نکالیں۔ سات روز تک مالش کریں اور اوپر سے پان بنگلہ باندھیں انشاءاللہ صحت ہو جائے گی۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

روغن طلاء دافع جلق و سستی از مجربات حکیم محمود خان صاحب دہلوی میٹھا تیلیا ۲ درم گھونگچی سفید ایک درم مغز جمالگوٹہ ایک درم پوست بیخ کنیر سفید ایک درم بیر بہوٹی ۶ درم شیر میش آدھ سیر میں آٹھ کھرل کر کے سایہ میں خشک کریں پھر گولیاں برابر بیر جنگلی کے بنا کر آتشی شیشی میں روغن نکالیں اور سات روز تک مالش کریں۔ انشاءاللہ صحت ہو گی۔ بہت مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

لیپ دافع جلق از مجربات حکیم محمود خان صاحب دہلوی۔ سپندان تین درم حب الخروع تین درم خردل تین درم روغن کنجد ایک تولہ میں پیس کر گرم کر کے اوپر خصیہ اور

قضیب کے مالش کریں۔ سات روز میں انشاءاللہ فائدہ کثیر حاصل ہوگا۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

لیپٹ دافع جلق وسستی از مجربات حکیم سید ضامن علی شاہ صاحب والد خاکسار قرنفل ایک درم، جوز بوا ایک درم، دارچینی ایک درم، سنبل فارنیم درم، مغز خر تازہ تین درم، روغن کنجد ۵ تولہ میں جوش دے کر ملا رکھیں اور سات روز تک لیپ کریں انشاءاللہ صحت حاصل ہوگی۔ مجرب ہے۔

## نوع دیگر:

لیپ دافع جلق وسستی از مجربات سید خامن علی شاہ صاحب والد خاکسار۔ قرنفل ۴ درم، دارچینی ۴ درم، جوز بوا ۴ درم، بسباسہ ۴ درم، زعفران ۴ درم، نیش عقرب سیاہ چار عدد عاقرقرحا ۴ درم، بزرالبنج ۴ درم، قسط تلخ ۴ درم، تخم دھتورہ سیاہ ۴ عدد، ذماللکلنی ۴ درم، مویزج ۴ درم، تخم کرفس ۴ درم، تخم انجرہ ۴ درم، زنجبیل ۴ درم، دارشیشعان ۴ درم، مایہ شتر اعرابی ۴ درم، میعہ سائلہ ۴ درم، جدوار ۴ درم، خراطین ۴ درم، جند بیدستر ۴ درم، بیر بہوٹی ۴ درم، فرفیون ۴ درم، پیاز نرگس ایک درم، چربی شیر ۲ تولہ، روغن زیتون ۲ تولہ، روغن بلسان ۲ تولہ، روغن زیبق ۲ تولہ، روغن نرگس ۲ تولہ، روغن بابونہ ۲ تولہ، روغن قسط ۲ تولہ سب کو ملا کر چار روز تک کھرل کریں۔ سایہ میں خشک کر کے یا تو روغن نکال لیں یا ویسے ہی لیپ کریں۔ سات روز کے استعمال میں فائدہ عظیم حاصل ہوگا۔ مجرب ہے۔

